# تذکارِ شرف

علامہ محمد عبد الحکیم شرف قادری
شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

مُرتّب

محمد عبدالستار طاہر



الممتاز پبلی کیشنز ۔ لاہور

# تذکارِ شرف

علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری
شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

مرتب:
محمد عبدالستار طاہر

المُمتاز پبلی کیشنز ۔ لاہور

# جملہ حقوق محفوظ ہیں




کتاب ____________ تذکار شرف

مرتب ____________ محمد عبدالستار طاہر

طباعت بار اول ____________ جمادی الآخرہ ۱۴۲۰ھ / ۱۹۹۹ء

صفحات ____________ ۱۶۰

کمپوزنگ ____________ الحجاز کمپوزرز۔ اسلام پورہ' لاہور 7225944

تعداد ____________ ۱۰۰۰

مطبع ____________

قیمت ____________ -/38 روپے

ناشر ____________ الممتاز پبلی کیشنز' لاہور

باہتمام ____________ حافظ نثار احمد قادری


## ملنے کے پتے

مکتبہ قادریہ' جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

مکتبہ قادریہ' داتا دربار مارکیٹ لاہور

فون 7226193

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پہلی بات

"تذکار شرف" آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ یہ سیرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ العالی شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور کی دوسری کڑی ہے۔ اس سے قبل آپ "احوال و آثار محسنِ اہل سنت فاضل لاہوری علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری" ملاحظہ فرما چکے ہوں گے۔ اس کا انداز جدا، اِس کا انداز الگ!

یہ حیاتِ شرف ملت کے حوالے سے محررہ تمام دستیاب مقالات کا مجموعہ ہے۔ اس کی ترتیب ضخامت کے اعتبار سے نہیں رکھی گئی بلکہ اس طریق پر رکھی گئی ہے کہ جس ترتیب سے مقالات سن وار لکھے گئے ہیں انہیں اسی ترتیب سے پیش کیا جائے البتہ جامعہ نوریہ رضویہ، بریلی شریف میں پیش کیا جانے والا "منظوم استقبالیہ" اور "سپاسنامہ" ابتدا میں شامل کر دیا گیا ہے۔ ان مقالات میں کچھ ضخیم ہیں، کچھ ایک دو ورقی۔ دورانِ مطالعہ بعض باتیں بہ تکرار محسوس ہوں گی، لیکن ہر لکھنے والے کا انداز تحریر چونکہ اپنا ہے، اس لئے آپ اس پہلو سے صرفِ نظر کرتے ہوئے مطالعہ فرمائیں۔

کچھ قارئین جزئیات پر اکتفا کرتے ہیں۔ اور کچھ بالتفصیل پڑھنا چاہتے ہیں۔ ہر ایک کی طلب اپنی اپنی ہے۔ بغیر جستجو کے تمام مقالات کا یک جا مل جانا بھی کسی ذہنی کوفت سے محفوظ رکھتا ہے۔ لہذا تسکین ذوق و طبع کی خاطر مطالعہ فرمائیں کہ جس ذات سے محبت ہوتی ہے، جس سے کچھ تعلق خاطر ہوتا ہے اس کے بارے میں اگر زیادہ سے زیادہ جاننے کی خواہش میں کچھ مل جائے، تو جانیئے کہ وہ نعمت ہے۔ اور اصل نعمت تو ان اہل اللہ کے دامن سے وابستگی ہے۔ جن کی صحبت اور ہم نشینی قربِ الٰہی اور تعظیم و توقیر رسول اکرم ﷺ سے ادب آشنا کرتی ہے۔ یہ آداب، یہ رکھ رکھاؤ ہی حاصل نسبت ہیں۔

اِن لکھنے والوں میں دانشور بھی ہیں، صحافی بھی اور اہل دین حضرات بھی ! اللہ پاک کے حضور دعا ہے کہ ہمیں اپنے رحم و کرم اور اپنے حبیب اکرم ﷺ کے لطف و کرم سے ثمر بار فرمائے ____ اور ہمارے ممدوح علامہ شرف قادری صاحب دامت برکاتہم العالیہ کی برکات و فیوضات سے بہرہ ور فرمائے۔ اللھم آمین۔

خاکپائے صاحبدلاں

محمد عبدالستار طاہر،

جویری کلاتھ ہاؤس

پیر کالونی ۔ والٹن،

لاہور کینٹ نمبر۔ ۵۴۸۱۰

۹ر صفر المظفر ۱۴۱۹ھ

۵ر جون ۱۹۹۸ء

جمعۃ المبارک

# دعائیہ کلمات

از مولانا محمد عبدالغفار ظفر صابری

شادباش اے مولوی عبدالحکیم
ذات حق بخشد ترا ذوقِ سلیم
اے مولوی عبدالحکیم خوش رہو!
اللہ تعالیٰ تمہیں ذوق سلیم عطا فرمائے

حق نگہدارد ترا از ہر بلا
حسبنا اللہ گو و اللہ ہم کفی
اللہ تعالیٰ تمہیں ہر بلا سے محفوظ رکھے
یوں کہو کہ اللہ تعالیٰ ہمارے لئے کافی و وافی ہے

محو شو ہر آن در ذکر رسول
تا تو باشی زُمرۂ اہلِ قبول
ہر ساعت رسول اللہ ﷺ کے ذکر میں مشغول رہو
تا کہ تم مقبول بندوں کے گروہ میں ہو جاؤ

سُنّتِ خیر البشر داری عزیز
در نظر جز ایں نیاید ہیچ چیز
حضرت خیر البشر ﷺ کی سُنّت کو عزیز رکھو
اس کے علاوہ کوئی چیز نظر میں نہ آئے

تا توانی دُور شو، از اہلِ کیں
مسلکِ احمد رضا حق بالیقیں
جہاں تک ہو سکے کینے والوں سے دور رہو
امام احمد رضا کا مسلک یقیناً سچا ہے

حق بہ بیں و حق شنو، حق بر زباں
باخدا و مصطفےٰ یابی اماں
حق دیکھو، حق سنو اور حق کہو!
اللہ تعالیٰ اور نبی اکرم ﷺ کی نظر عنایت سے محفوظ رہو گے

جز درِ حق بر درِ دیگر مَبیں
بس ہمیں است مشربِ اہلِ یقیں
اللہ تعالیٰ کے دروازے کے علاوہ کسی طرف نہ دیکھو
یقین والوں کا یہی طریقہ ہے

مالِ دُنیا ہست چوں خاشاک و خَس
یکتاں اللہ بس، باقی ہوس
یاد کُن شعرِ جناب بو علی
"در سوادِ ہند نام او جلی"
حضرت بو علی (قلندر) کا شعر یاد رکھو
جن کا نام سر زمین ہند میں روشن ہے

زہد و تقویٰ چیست اے مردِ فقیرا
لا طمع بُودن ز سلطان و امیر
اے مرد فقیر! زہد و تقویٰ کیا ہے؟
امراء و سلاطین سے آرزو نہ رکھنا ہے

خویش را از اہلِ دنیا دُور دار
اپنے آپکو دُنیا داروں سے دور رکھو!
با ظفرؔ دارد ترا حق دائما
اللہ تعالیٰ تمہیں ہمیشہ ظفر (برادر محترم) کے ساتھ رکھے
ہم اخی احمد حسن، فیض الحسن
نیز برادرم احمد حسن اور فیض الحسن کو اللہ تعالیٰ حفاظت میں رکھے
خواہراں را شاد دار در کردگار
اللہ تعالیٰ بہنوں کو بھی خوش رکھے
دائما اولادِ شاں آباد باد
ان کی اولاد ہمیشہ خوش رہے
پدر و مادر را دِہد جنت مقام
اللہ تعالیٰ والدین کو جنت میں مقام عطا فرمائے
رُوحِ من از جسم چوں گردد جدا
میری روح جب جسم سے جدا ہو
از پئے سردار احمد ذی وقار
ذی وقار مرشد مولانا محمد سردار احمد کے طفیل
از طفیل برق آں عالی نظر
عالی نظر ڈاکٹر برق چشتی کے صدقے

رَبنا سَلِّم الیٰ یوم القرار
اے ہمارے رب! ہمیں قیامت تک محفوظ رکھنا
یاد داری در دعا صبح و مسا
ہر صبح و شام دعا میں یاد رکھنا
در اماں دار دبہ ایشاں ذُوالمنن
تا نیاید نزدِ ایشاں اضطرار
تاکہ بے چارگی ان کے قریب بھی نہ آئے
از غم و رنج و الم آزاد باد
رنج و غم اور مصائب سے آزاد رہے
یاد کُن اندر دعا ہر صبح و شام
ہر صبح و شام دعا میں انہیں یاد رکھو
بر زبان جاری شود نامِ خدا
زبان پر اللہ تعالیٰ کا نام جاری ہو۔(آمین)
دوستاں را ہم بعالَم شاد دار
دوستوں کو بھی دُنیا میں خوش رکھ
ہم ظفر باشد بعالَم با ظفرؔ
ظفر بھی جہان میں کامیاب رہے (آمین)

# منظوم استقبالیہ

## جامعہ نوریہ رضویہ، بریلی شریف

افتخارِ اہل سنت، ثروتِ اربابِ فن
نازشِ بزم ادب، سرمایۂ اہل سخن
اے نگارِ گلستاں، اے آبروئے انجمن
اے رہینِ دین و ملت، مایۂ اہلِ سخن

گوہر یکتائے حکمت، روحِ گلزارِ قلم
حضرت عبدالحکیم قادریِ محترم

شستہ اندازِ سخن، شائستہ اسلوبِ بیاں
فکر سنجیدہ، متانت آفریں رنگ زباں
دل نشیں طرزِ تکلم، پُرکشش حسنِ بیاں
پُر شکوہ الفاظ، مفہوم و معانی بھی عیاں

مرغ فردوس تخیل کی الگ پرواز ہے
کیا عجب ہے بانکپن کیا سوز ہے کیا ساز ہے؟



سیّدی واھاً لك شرّفتنا بالمقدم
كنت في أعماق قلبي أكرم من أكرم
أشرقت أنوار فضلك الكريم الاعظم
أينعت أثمار علمك العظيم الاكرم

قد بذلت جُهدك المسعودَ فی کسب العُلٰی

ظلّل اللہ تعالیٰ بالنجاح المکرم



اے کہ اوجِ بامِ گردوں پیشِ تو شرمندہ است
آفتابِ فضل از تنویرِ تو تابندہ است
کشت زارِ فضل از تحریرِ تو پایندہ است
شورشِ قلزم زسیلِ آہِ تو زایندہ است
مرحبا صد مرحبا اھلاً و سھلاً مرحبا
آمدی در صحنِ ما اھلاً و سھلاً مرحبا

صغیر اختر المصباحی الرامفوری
استاذ جامعہ نوریہ رضویہ
باقر گنج بریلی شریف

۲۰ رجب المرجب ۱۴۱۹ھ
۱۰ نومبر ۱۹۹۸ء

# سپاسنامہ

پیش کردہ مولانا محمد شکیل مصباحی نوری

مدرس جامعہ نوریہ رضویہ، بریلی شریف

ماہر علم و فن رئیس القلم مفکر اسلام حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب قبلہ، لاہور، پاکستان، کی مورخہ ۱۰ر نومبر ۱۹۹۸ء بروز منگل بریلی شریف تشریف آوری پر جامعہ نوریہ رضویہ میں پُر جوش خیر مقدم۔ نیز جامعہ کے اساتذہ اور طلبہ کی جانب سے آپکی خدمت میں

"ہدیہ تشکر وامتنان"

"شیخ الجامعہ، ناظم ادارہ، اساتذہ کرام، طلبہ اور جملہ حاضرین محفل"!

یہ روح پرور منظر، وجد آفرین لمحات، کیف و سرور میں ڈوبی ہوئی ساعات اور مقدس و مشرف دن ہمارے لئے باعث عز و افتخار اور سعاد تمندی و فیروز بختی کی تابندہ علامت اور روشن نشانی ہے کہ آج ہم یہاں جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف میں ایک ایسی مفخم و محتشم، بارونق و پُر وقار شخصیت کو استقبالیہ دینے، عقیدت و محبت کے پھول اور اپنے تاثرات و جذبات کا حسین گلدستہ پیش کرنے کیلئے حاضر ہوئے ہیں۔ جس نے امام عشق و محبت، مجدد دین و ملت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں صاحب قبلہ علیہ الرحمۃ والرضوان کی ہمہ گیر و عبقری شخصیت اور ان کی دینی و ملیّ، علمی و فنّی خدمات کو اجاگر کرنے اور ساری دنیا کے عوام و خواص بلکہ کالجوں اور یونیورسٹیوں تک پہنچانے میں اپنی تمامتر توانائیاں صرف کر دی ہیں اور ایک طویل عرصہ سے جس نے علمی دُنیا میں امام احمد رضا کے نام کا سکہ اپنوں اور غیروں کے اذہان و افکار پر جمار کھا ہے اور ان کے نوک قلم سے

نکلے ہوئے ہزار ہا علمی، تحقیقی ادبی اور فنی مسائل سے انھیں روشناس کرایا ہے۔ جسے آج دُنیا ـــ آبروئے علم وفن، شہنشاہِ قلم حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب قبلہ کے نام سے جانتی اور پہچانتی ہے۔ جنکی تصانیف، مقالات اُردو، عربی، تالیفات، تبصرے، تقدیمات اور مکاتیب و پیغامات پڑھکر اہلسُنت کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتی ہیں اور اغیار امام احمد رضا کے علم وفضل کا اعتراف کیے بغیر نہیں رہتے، سچ ہے

"الفضل ما شهدت به الاعداء"

آج موصوف ہمارے درمیان جلوہ فگن اور ضو فشاں ہیں، جنکے دیدار سے ہماری آنکھوں کو ٹھنڈک، جگر کو تازگی، قلوب کو فرح و سرور اور اذھان کو سکون واطمینان میسر ہو رہا ہے۔

ایک طرف بریلی شریف میں آستانہ رضویہ پر حاضری جہاں ان کے لئے سعادت و نیک بختی کا سرچشمہ ہے، وہیں دوسری جانب دیار رضا کے ایک عظیم ادارے جامعہ نوریہ رضویہ میں ان کا قدوم میمون ہمارے لئے سعادت و فیروز مندی کا اہم ذریعہ ہے۔

وقت کی قلت کے پیشِ نظر تفصیل میں نہ جاکر موصوف کے رشحات قلم کی ادنٰی سی جھلک ملاحظہ ہو۔

موصوف نے عقائد، اخلاق، سیرت و فضائل، افتاء، منطق، تاریخ، نقد، ترجمہ وغیرہ مختلف عناوین و موضوعات پر اپنی تصنیفات کے جواہر پارے پیش کئے ہیں، اور کئی کتابوں کا ترجمہ نہایت ہی انوکھے اور جدید طرز پر اُمت مسلمہ کو بیش قیمت تحفہ کے طور پر عطا کیا ہے۔ آپکی کچھ کتب کے اسماء درج ذیل ہیں:

☆الشرف المؤبد لآل محمد للنبھانی ☆کشف النور عن اصحاب القبور للنابلسی
☆وادلة اھل السنة والجماعة ☆اشعة اللمعات شرح مشکوٰة ✓

☆ تحقیق الفتویٰ فی ابطال الطغویٰ ☆ منطق میں عربی حاشیہ مرضاۃ ، حاشیہ مرقاۃ
☆ تحفہ نصائح ☆ بدائع منظوم ☆ کریما ☆ نام حق ☆ حاشیہ نحو میر وغیرہ

مختصر یہ کہ موصوف بے مثال مدرّس، محقق، مفکر، مدبر، مصنف اور شارح ہونے کے ساتھ ساتھ حدیث، تفسیر، فقہ، اصول فقہ، نحو، صرف، منطق و فلسفہ، بلاغت و عروض اور قدیم و جدید عربی ادب پر کامل مہارت و دسترس رکھتے ہیں۔ اور رئیس القلم، شہنشاہِ تحریر کے نام سے جانے پہچانے جاتے ہیں۔

یہ ہے آپکی تصنیفات و تالیفات و تراجم کا اجمالی تعارف جس سے یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں اور واضح ہو جاتی ہے کہ آپ کا وجود مسعود ملّت اسلامیہ کی ایک عظیم امانت ہے۔

اِس پس منظر میں بلاشبہ رئیس القلم والتحریر، علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب قبلہ دامت برکاتھم القدسیہ کی بریلی شریف تشریف آوری نہایت ہی معنی خیز اور خاص اہمیت کی حامل ہے۔ اگر ان کی آمد پر یہاں اپنے احساسات و جذبات کی ترجمانی اور اپنے خیالات کا اظہار نہ کیا جاتا تو بڑی ناسپاسی ہوتی، نیز یہ ان کی کرم فرمائی و نوازش اور خلوص و محبت کی بین و واضح دلیل ہے کہ دیار رضا کے ایک عظیم ادارے جامعہ نوریہ رضویہ میں قدم رنجہ فرمایا اور جامعہ کے حسن انتظام کو بچشم خود ملاحظہ کیا، یہ ادارہ اہم مقاصد کی تکمیل اور مسلکِ اعلیٰ حضرت کی ترویج و اشاعت میں نمایاں کردار ادا کرنے کیلئے معرض وجود میں آیا ہے۔ جو مستقبل قریب میں ان شاء اللہ تعالیٰ مختلف حیثیات سے قابل قدر کارنامے انجام دے گا۔ یہ اپنے اندر اس وقت بھی کچھ خصوصیات لئے ہوئے ہے جس کا مختصر خاکہ اس طرح ہے۔

اس کے بانی تاج الاسلام جانشین مفتی اعظم حضرت علامہ شاہ مفتی محمد اختر رضا خانصاحب قبلہ ازہری دامت برکاتہم العالیہ ہیں، اسکے شیخ الحدیث معتمد مفتی

اعظم ہند، استاذ العلماء، بقیہ السلف، حجتہ الخلف، نبیرۂ استاذ زمن حضرت علامہ شاہ تحسین رضا خانصاحب قبلہ مدظلہ النورانی ہیں۔ اس کے صدر المدرسین عین الفضل والفخار، رئیس محافل اهل العز و الوقار، مفکر اسلام حضرت علامہ مولینا محمد حنیف خانصاحب قبلہ دامت برکاتہم القدسیہ ہیں۔ اس کے ناظمِ اعلیٰ نبیرۂ اعلیٰ حضرت خلیفہ مفتئی اعظم ہند حضرت مولانا محمد منّان رضا خانصاحب، قبلہ منانی میاں ہیں۔ جو خانوادۂ رضا کے ایک اہم فرد اور عظیم شخصیت کے مالک ہیں جنہوں نے جامعہ کے فروغ واستحکام کی ذمہ داری پورے طور پر سنبھال رکھی ہے اور مستقبل قریب میں ان کے عزائم نہایت بلند ہیں اسکے ماسوا دیگر اساتذۂ کرام بھی اپنی ذمہ داریوں کو پورے طور پر انجام دینے میں مصروف ومنہمک ہیں۔ جنکی کل تعداد ۱۵ ہے۔

آخر میں جملہ اراکینِ جامعہ، اساتذہ کرام اور طلبہ کی جانب سے شرف ملّت کی خدمت میں ھدیۂ تشکر وامتنان پیش کررہا ہوں کہ آپ نے جامعہ نوریہ رضویہ تشریف لاکر ہماری ہمت افزائی کی اور ہم پر کرم فرمایا۔ ساتھ ہی ہم سب آپ کو اس سعادت عظمٰی پر ھدیہ تبریک پیش کرتے ہیں کہ جس عظیم شخصیت کے آپ عاشق صادق ہیں اس نے عالم جسمانی میں اپنے آستانے پر بُلا کر اپنے روضۂ انور کے انوار و تجلیات سے مشرف فرمایا۔

رَب کریم اپنے حبیبِ لبیب علیہ السلام کے صدقہ ان کے سایہ کو ہم سب اہلِ سنّت وجماعت پر صحت وسلامتی کے ساتھ قائم ودائم رکھے اور اہلِ سنّت وجماعت کو ان کی دینی وملّی خدمات سے بیش از بیش مستفید ومستفیض فرمائے۔ آمین!

بجاہ سید المرسلین علیہ التحیۃ والتسلیم۔

# مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری

پیدائش ۱۴/ اگست ۱۹۴۴ء بمقام مرزاپور ضلع ہوشیار پور میں ہوئی۔ قیامِ پاکستان کے بعد ان کے والد مولوی اللہ دتا صاحب انجن شیڈ، لاہور میں قیام پذیر ہوئے ہیں پرائمری تک تعلیم حاصل کی۔ بعد ازاں جامعہ رضویہ لائل پور میں ابتدائی کتب پڑھیں۔ کتبِ متوسط جامعہ نظامیہ رضویہ، لوہاری دروازہ، لاہور میں اور حدیث شریف سمیت آخری کتب اُستاد العلماء مولوی عطا محمد بندیالوی مد ظلہ سے دارالعلوم امدادیہ مظہریہ، بندیال ضلع سرگودھا میں پڑھیں۔ فراغت کے بعد ایک سال ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ، گڑھی شاہو لاہور میں مدرس رہے۔ دو سال جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور پھر چار سال جامعہ رحمانیہ ہری پور، ہزارہ اور دو سال اشاعت العلوم، چکوال میں صدر مدرس رہے۔

۱۹۷۴ء میں جامعہ نظامیہ رضویہ میں صدر مدرس اور ۱۹۷۵ء میں استاذ الحدیث مقرر ہوئے۔ "سوانح سراج الفقہاء" مطبوعہ مرکزی مجلس رضا، لاہور اور "یاد اعلیٰ حضرت" مطبوعہ ھری پور، "تذکرہ اکابر اہلسنت"، "حاشیہ کریما" و "نام حق" اور "حاشیہ مرقاۃ" وغیرہ کتابیں لکھیں۔

اچنت گڑھ نزد انجن شیڈ، لاہور میں مکتبہ رضویہ قائم کیا۔ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں مکتبہ قادریہ قائم کیا۔ ان کی کوششوں سے اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے مندرجہ ذیل رسائل طبع ہوئے :۔

☆الحجۃ الفائحۃ واتیان الارواح ☆ایذان الاجر ☆اقامتہ القیامہ

☆شرح الحقوق ☆غایۃ التحقیق ☆بذل الجوائز

☆رادالقحط والوباء + اعزالاکتناہ۔ ☆النیرۃ الوضیہ۔ [1]

[1] محمد دین کلیم، مؤرخ لاہور: ماہنامہ عرفات، لاہور شمارہ نومبر دسمبر ۱۹۷۵ء

# مولانا عبدالحکیم شرف قادری

از پیرزادہ اقبال احمد فاروقی

آپ ۱۳ر اگست ۱۹۴۴ء کو مرزا پور ضلع ہوشیار پور میں پیدا ہوئے۔

تقسیمِ ملک کے بعد لاہور آئے۔ والدِ گرامی مولوی اللہ دتہ صاحب علماء کی مجلس میں بیٹھا کرتے تھے۔ بیٹے کو دینی تعلیم کیلئے وقف کر دیا۔ چنانچہ جامعہ رضویہ، لائل پور میں داخل ہوئے اور اِبتدائی دینی علوم کا مطالعہ کیا۔ اُس وقت کے اساتذہ مولانا منصور شاہ ____ مفتی محمد امین، حافظ احسان الحق ____ اور حاجی محمد حنیف سے استفادہ کیا۔ ۱۹۵۷ء میں جامعہ نظامیہ میں داخل ہوئے۔ صرف و نحو کی ابتدائی کتابوں سے لے کر ملا جلال تک مطالعہ کیا۔ مولانا مفتی عبدالقیوم، مولانا غلام رسول شیخ الحدیث اور مولانا شمس الزماں سے پڑھتے رہے۔ ۱۹۶۱ء میں بندیال کے مدرسہ امدادیہ مظہریہ میں "حسامی"۔ "قاضی مبارک" "خیالی" اور "صحاح ستہ" کا مطالعہ کیا۔ ۱۹۶۴ء میں سند فضیلت لی۔ ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ، لاہور میں مدرّس ہوئے۔ ۶۵۔۱۹۶۶ء جامعہ نظامیہ، لاہور میں مدرّس رہے۔ اِن دنوں جامعہ نظامیہ، لاہور کے صدر مدرّس اور استاذ الحدیث ہیں۔

مفتی اعجاز ولی خاں مرحوم کے جانشینِ خطابت ہیں۔ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کے رسائل کو بڑی نفاست سے چھپوایا۔ مکتبہ رضویہ، مکتبہ قادریہ قائم کئے۔ "حاشیہ نام حق"۔ "کریما"۔ "مرقاۃ" آپ کی درسی تالیفات ہیں۔ "تذکرہ اکابر اہل سنت" ترتیب دے رہے ہیں۔ [1]

---

[1] اقبال احمد فاروقی، پیرزادہ: تذکرہ علمائے اہل سنت و جماعت، حاشیہ ص ۳۱۰، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۵ء

# مولانا عبدالحکیم شرف قادری لاہوری

از شریف احمد شرافت نوشاہی

۲۳ رشعبان ۱۳۶۳ھ / ۱۳راگست ۱۹۴۴ء کو مرزاپور ضلع ہوشیار پور میں پیدا ہوئے۔ قیام پاکستان کے بعد ان کے والد مولوی اللہ دتا صاحب انجن شیڈ لاہور میں قیام پذیر ہوئے۔ انہوں نے پرائمری تک تعلیم حاصل کی۔[۳] بعد ازاں جامعہ رضویہ، لائل پور میں ابتدائی کتب پڑھیں۔ اس وقت کے اساتذہ مولانا منصور شاہ، مفتی محمد امین، حافظ احسان الحق، حاجی محمد حنیف سے استفادہ کیا۔ ۱۳۷۶ھ / ۱۹۵۷ء میں جامعہ نظامیہ، لاہور میں داخل ہوئے۔ صرف و نحو کی کتابوں سے لے کر ملّا جلال تک مطالعہ کیا۔ مولانا مفتی عبدالقیوم، مولانا غلام رسول شیخ الحدیث اور مولانا شمس الزماں سے پڑھتے رہے۔ ۱۳۸۱ھ / ۱۹۶۱ء میں دارالعلوم امدادیہ مظہریہ بندیال، ضلع سرگودھا میں چلے گئے۔ آخری کتب "حسامی"۔ "قاضی مبارک"۔ "خیالی" اور "صحاح ستہ" وغیرہ استاذ العلماء مولانا عطا محمد سے پڑھیں۔ ۱۳۸۴ھ / ۱۹۶۶ء میں جامعہ نظامیہ، لاہور میں مدرّس رہے۔ ۱۳۸۸ھ / ۱۹۶۸ء میں دارالعلوم رحمانیہ ہری پور اور ۱۳۹۱ھ / ۱۹۷۱ء میں مدرسہ اشاعت العلوم چکوال میں صدر مدرس رہے۔[۴]

۱۳۹۴ھ / ۱۹۷۴ء میں جامعہ نظامیہ رضویہ میں صدر مدرس اور ۱۳۹۵ھ / ۱۹۷۵ء میں استاذ الحدیث مقرر ہوئے۔ تاحال اسی منصب پر فائز ہیں۔

میرے خاص کرم فرما ہیں۔ میں (شرافت) جب لاہور جاؤں تو ان سے اکثر ملاقات ہوتی رہتی ہے۔ نیک اخلاق، بزرگوں کے محب، عاشقانِ غوثِ اعظم سے ہیں۔

---

۳۔ ماہنامہ عرفات، لاہور، شمارہ نومبر دسمبر ۱۹۷۵ء
۴۔ اقبال احمد فاروقی، پیرزادہ: تذکرہ علمائے اہل سنت، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۵ء

مؤدب، متواضع ہیں۔

**تصنیفات :**

مولانا شرف صاحب کی تصانیف (اور مطبوعات) سے یہ کتابیں مشہور ہیں :۔

☆سوانح سراج الفقہاء (مطبوعہ مرکزی مجلس رضا، لاہور)

☆شرح کریما

☆تذکرہ اکابر اہل سنت (اس کا قطعہ تاریخ طباعت میں نے لکھا ہے)

☆یاد اعلیٰ حضرت

☆نام حق معہ حاشیہ فضل حق

☆سیف الجبار

☆اقامتہ القیامہ

☆ایذان الاجر

☆قوالی کی شرعی حیثیت

☆حاشیہ مرقاۃ

☆الکافی حاشیہ ایساغوجی ر ۵

---

۵۔ شرافت نوشاہی، سید : شریف التواریخ، جلد نمبر ۳ جزء نمبر ۱۲، مطبوعہ لاہور، اکتوبر ۱۹۸۴ء

# تعارف صاحبِ "تذکرہ اکابر اہل سنت پاکستان"

از علامہ غلام رسول سعیدی، شارح مسلم شریف

حضرت مولانا محمد عبدالحکیم صاحب شرف ایک نوجوان عالم دین ہیں۔ ان کے دل میں سُنّیت کا بے پناہ درد ہے۔ مسلک کیلئے کام کرنے کی انتھک لگن اور بھرپور جذبہ رکھتے ہیں۔ مسلکِ اہلِ سُنت کی تبلیغ واشاعت کیلئے اپنے وسائل سے بڑھ کر کام کرتے ہیں۔ ان کے عزائم اور حوصلے بلند اور ان کی خدمات قابلِ رشک اور لائقِ تقلید ہیں۔

میں شرف صاحب سے زمانۂ تعلیم سے متعارف ہوں۔ جب نوری کتب خانہ کے سوا اہلِ سُنت کی تبلیغ واشاعت کا کوئی مرکز نہ تھا، کوئی قابلِ ذکر رسالہ تھا، نہ مکتبہ، تصنیف و تالیف اور اشاعت کے کام پر مکمل جمود طاری تھا، اس کے بر خلاف اغیار کے بے شمار رسائل، کتابیں اور پمفلٹ شائع ہو رہے تھے۔ شرف صاحب اس صورت حال پر اکثر افسوس کیا کرتے تھے۔ ان کا دل اِس جمود سے مضطرب رہتا تھا اور یہ خواہش دل میں کروٹیں لیتی رہتی تھی کہ اشاعت کے ذریعہ مسلک اہل سنت کی زیادہ سے زیادہ تبلیغ کی جائے۔

پھر چند سال بعد اہل سنت میں بیداری کی ایک لہر دوڑی۔ ملک میں کئی خوبصورت علمی اور معیاری ماہناموں کا اجرا ہوا۔ مختلف شہروں میں کئی نئے مکتبے قائم ہوئے۔ اسلاف اہلِ سُنت کی متعدد کُتب زیور طباعت سے آراستہ ہوئیں اور حال کے لکھنے والوں کو بھی حوصلہ ملا اور کئی نئی کتابیں مارکیٹ میں آگئیں۔ اس سلسلہ میں شرف صاحب نے بھی کئی اہم خدمات انجام دیں، جن کا تفصیلی ذکر آئندہ سطور میں آرہا ہے۔

شرف صاحب ۱۳ راگست ۱۹۴۴ء/۱۳۶۴ھ کو مرزا پور ضلع ہوشیار پور میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد ماجد مولوی اللہ دتہ صاحب ابنِ نور بخش ایک صوفی منش بزرگ ہیں۔ پہلے لاہور میں پرائمری تک پڑھا۔ اس کے بعد دینی علوم کی طرف متوجہ ہوئے

مولانا بچپن میں اکثر اپنے والد ماجد کے ساتھ مولانا غلام الدین رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا کرتے تھے اور وہ انہیں پیار سے "علامہ" اور "فاضل لاہوری" کہا کرتے تھے اور یہ ان کی زبان ہی کا اثر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں واقعی علامہ بنا دیا ہے۔

پرائمری کے بعد شرف صاحب کو ان کے والد ماجد نے جامعہ رضویہ، لائلپور میں داخل کرا دیا جہاں وہ حضرت شیخ الحدیث قبلہ مولانا سردار احمد صاحب قدس سرہ، کی زیر نگرانی پڑھتے رہے اور خود ان سے بھی منطق کے ابتدائی رسالہ "صغریٰ" کو پڑھنے کا شرف حاصل ہوا۔ جن اساتذہ سے مولانا نے وہاں تعلیم حاصل کی ان میں مولانا حافظ احسان الحق، مولانا سید منصور شاہ، مولانا حاجی محمد حنیف، مولانا حاجی محمد امین اور مولانا محمد عبداللہ جھنگوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے اسماء قابلِ ذکر ہیں۔ اسی دوران مولانا جھنگوی کے ساتھ سیال شریف گئے اور وہاں مولانا صوفی حامد علی صاحب علیہ الرحمہ مہتمم مدرسہ نعمانیہ رضویہ، لیہ (مظفر گڑھ) سے "نحو میر" پڑھی۔

ابتدائی کتب لائلپور میں پڑھنے کے بعد متوسط کتب کی تعلیم کیلئے شرف صاحب جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں حضرت مولانا غلام رسول صاحب (حال شیخ الحدیث جامعہ رضویہ، لائلپور) کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے علمی استفادہ کیا۔ اس مدرسہ میں اگرچہ مولانا نور محمد صاحب، مولانا شمس الزماں صاحب، مولانا محمد ایوب صاحب، اور مولانا غلام مصطفیٰ صاحب سے بھی چند کتابیں پڑھیں لیکن اکثر و بیشتر کتب حضرت مولانا غلام رسول صاحب اور حضرت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم صاحب ہزاروی حال مہتمم جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور و ناظمِ اعلیٰ تنظیم المدارس (اہل سنت) پاکستان سے پڑھیں۔

بعد ازاں آخری کتب پڑھنے کیلئے مولانا شرف صاحب بندیال میں استاذ الاساتذہ حضرت مولانا حافظ عطا محمد صاحب (متعنا اللہ تعالیٰ بطول حیاتہم) کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ مولانا نے تقریباً ہر فن میں حضرت سے استفادہ کیا ہے۔ نحو میں عبدالغفورو

تکملہ "بلاغت میں "مختصر معانی و مطول" "منطق میں "ملا جلال"، "رسالہ قطبیہ"، "قاضی اور حمد اللہ"۔ فلسفہ میں "میبذی"، "صدرا، اور شمس بازغہ"۔ علم هیئت میں "تصریح"۔ هندسہ میں "اقلیدس"۔ فقہ میں "هدایہ مکمل"۔ اصول فقہ میں "حسامی"، "مسلم الثبوت"۔ حدیث میں "مشکوٰۃ" و "ترمذی"۔ اور تفسیر میں "بیضاوی" پڑھی۔ ان کے علاوہ بعض کتابوں کا سماع بھی کیا ہے جن میں "بدیع المیزان، مرقاۃ، قال اقول، شرح تہذیب، قطبی مع میر، "ملا حسن" اور "رشیدیہ" شامل ہیں۔

حضرت علامہ بدیالوی دامت الطافہم درسی کتب پر بے پناہ عبور رکھتے ہیں۔ جب کسی کتاب کے کسی مقام کی تقریر کرتے ہیں تو یوں لگتا ہے کہ مصنف کے مقاصد ان کے بیان کے تابع ہیں۔ تقریر کے دوران ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کتاب کی سطریں ان کے الفاظ میں ڈھلتی جارہی ہیں۔ ان کی تدریس میں یہ خاصیت ہے کہ وہ جس فن کو پڑھاتے ہیں طالب علم میں اس فن کا صحیح شعور پیدا کردیتے ہیں۔ وہ استاذ گر استاد ہیں۔ جن خوش نصیبوں نے ان سے تعلیم حاصل کی ہے ان میں سے اکثر اس وقت ملک کے دینی مدارس میں چوٹی کی کتابیں پڑھا رہے ہیں۔ مولانا اشرف صاحب بھی حضرت کے ان تلامذہ میں ہیں جنھوں نے تعلیم و تدریس میں نہایت اونچا اور قابلِ فخر مقام حاصل کیا ہے۔

مولانا اشرف صاحب نے جنوری ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ، لاہور سے اپنی تدریسی زندگی کا آغاز کیا۔ ۱۹۶۶ میں اُن کے مربّی اور مشفق استاذ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی صاحب نے انہیں جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں بلا لیا۔ پھر ۱۹۶۷ء تک وہیں پڑھاتے رہے اسی دوران انہوں نے اپنی اشاعتی زندگی کا آغاز کیا اور "حاشیہ احمد حسن" جو "حمد اللہ" کا ایک معروف حاشیہ ہے اور عرصہ سے نایاب تھا، طبع کرایا۔ ۱۹۶۸ء میں جامعہ رحمانیہ، ہری پور کے ناظمِ اعلیٰ جناب صاحبزادہ طیّب الرحمان صاحب بصد اصرار مولانا کو مفتی صاحب سے اجازت لے کر ہری پور لے گئے۔

شرف صاحب چار سال تک ہری پور پڑھاتے رہے۔وہاں پر مولانا صدر مدرّس تھے۔ علاوہ ازیں افتاء کا کام بھی مولانا کے سپرد تھا۔ ہری پور کے دوران قیام مولانا نے متعدد تعمیری کام انجام دئے۔وہاں کے بکھرے ہوئے سنی علماء کو جمع کیا۔اور ''جمعیت علمائے پاکستان، سرحد'' قائم کی۔ مولانا ہی کو جمعیت کا ناظم اعلیٰ مقرر کیا گیا۔ افتاء، تدریس اور تنظیمی کاموں کے علاوہ مولانا تصنیف و تالیف میں بھی لگے رہتے تھے۔ نیز اشاعت کی ذمہ داریاں بھی سنبھال لی تھیں۔ مولانا نے جمعیت کی طرف سے اس قلیل مدت میں ''فضائل اذکار''۔''الحجتہ الفائحہ''۔''بذل الجوائز''۔''نور الانوار''۔''یادِ اعلیٰ حضرت''۔''شرح الحقوق''۔''مسائل اہل سنت''۔''عقد الجید، اور ذکر بالجہر ''کتب شائع کیں۔ مولانا نے اپنے طرزِ تبلیغ سے لوگوں کے دلوں میں مسلکِ رضوی سے محبت پیدا کی۔اعلیٰ حضرت کی علمی اور تحقیقی خدمات سے انہیں متعارف کرایا اور پہلی مرتبہ ہری پور میں مولانا کی قیادت میں ''یوم رضا'' منایا گیا۔

چار سال بعد دسمبر ۱۹۷۱ء میں مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم، چکوال کے منتظمین کی ضرورت اور ان کے شدید اصرار پر مولانا چکوال چلے گئے اور وہاں تدریس اور تبلیغ کا سلسلہ شروع کر دیا۔وہاں کا ماحول بہت حوصلہ شکن اور مایوس کن تھا۔ طلبہ کی تعداد کم تھی۔ مخالفوں کی یورش تھی۔ تبلیغ و اشاعت کے ذرائع اور وسائل نہ تھے۔ لیکن مولانا حوصلہ ہارنے والوں میں سے نہیں تھے۔ ان کی ژرف نگاہی نے وہاں بھی جذبہ اور لگن رکھنے والے نوجوانوں اور فعال کارکنوں کو ڈھونڈ نکالا، وہاں بھی ''جماعت اہل سنت'' کی تنظیم قائم کر دی اور اشاعت دین کا کام شروع کر دیا۔

مولانا نے اگرچہ چکوال میں تھوڑا عرصہ قیام کیا اور دو ہی سال بعد وہاں سے لاہور آگئے لیکن اس عرصہ میں انہوں نے وہاں کے لوگوں میں سنیت اور رضویت کی روح پھونک دی۔ مولانا نے وہاں بھی بڑی دھوم دھام اور جوش و خروش سے ''یوم رضا'' منایا جماعت کی طرف سے دو رسالے ''راد القحط و الوباء'' اور ''غایۃ التحقیق''

81050

بھی شائع کیے۔

مولانا نے تبلیغ واشاعت کی خاطر ۱۹۶۷ء میں مکتبہ رضویہ بھی قائم کیا اس مکتبہ سے "حاشیہ احمد حسن بر حمد اللہ"۔ "اقامتہ القیامہ" ۔ "ایذان الاجر"۔ "قوالی کی شرعی حیثیت"۔ "الکافی حاشیہ ایساغوجی"۔ "شرح کریما"۔ "نام حق مع حاشیہ فضل حق"۔ اور "سیف الجبار" جیسے مفید رسائل، شروح اور حواشی شائع کیے۔

شرف صاحب بڑی مصروف زندگی گزارتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کے وقت میں برکت رکھی ہے۔ اتنی ساری مصروفیات کے باوجود وہ تصنیف و تالیف کا اہم کام بھی کرتے ہیں۔ انہوں نے منطق کی مشہور و معروف کتاب "قاضی مبارک" پر حواشی لکھے ہیں۔ یہ حاشیہ ابھی طبع نہیں ہو سکا۔ "مرقاۃ" پر بھی عربی میں ایک مبسوط حاشیہ لکھا ہے جو چھپ چکا ہے۔

مولانا فضل حق خیر آبادی کی سوانح پر بھی مولانا نے بہت تحقیق کی ہے اور کافی مواد جمع کر لیا ہے۔ لیکن اس کی تبییض کی فی الحال فرصت نہیں ملی۔ "نام حق" پر "فضل حق" کے نام سے مفید اردو حاشیہ لکھا ہے۔ فاضل بریلوی قدس سرہٗ کی سوانح میں "یادِ اعلیٰ حضرت" لکھی۔ بعض سوالات کے جواب میں "احسن الکلام فی مسئلتہ القیام" اور "مسائل اہل سنت" وغیرہ لکھے۔ حیلۂ اسقاط کے بارے میں "غایۃ الاحتیاط فی جواز حیلتہ الاسقاط" کے نام سے ایک رسالہ لکھا۔ مولانا سراج احمد خانپوری کی سوانح تحریر کی۔ یہ تمام کتابیں مختلف مکتبوں کی طرف سے شائع ہو چکی ہیں۔

علاوہ ازیں شرف صاحب نے "سیف الجبار" اور "باغی ہندوستان" پر تحقیقی اور مبسوط مقدمے لکھے ہیں۔ ملک کے مشہور اور متداول رسائل کی فرمائش پر وقت نکال کر مضامین بھی لکھتے رہتے ہیں۔ چنانچہ ماہنامہ ضیائے حرم، لاہور، ماہنامہ ترجمانِ اہل سنت، کراچی، ماہنامہ نور اسلام، شرقپور شریف، ماہنامہ عرفات، لاہور، اور دیگر رسائل میں

اکثر ان کی علمی، تحقیقی اور سوانحی نگارشات شائع ہوتی رہتی ہیں۔

تبلیغ و اشاعت کو وسعت دینے کے ارادے سے مولانا دسمبر ۱۹۷۳ء میں لاہور آگئے۔ یہاں آنے کے بعد مولانا نے مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی صاحب، مولانا محمد منشا تابش قصوری صاحب کے تعاون سے جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں "مکتبہ قادریہ" قائم کر دیا۔

قلیل عرصہ میں مولانا اس مکتبہ سے اعلیٰ حضرت کا رسالہ مبارکہ "النیرہ الوضیہ" مولانا محمد خلیل خاں برکاتی صاحب کی تصنیف "ہمارا اسلام" (پانچ حصے)، مولانا عبدالشاہد شروانی کی شہرہ آفاق تصنیف "باغی ہندوستان"، سو سالہ پرانی تاریخ "تاریخ تناولیاں" اور مولانا محمد اشرف سیالوی صاحب کی تصنیف "کوثر الخیرات" شائع کر چکے ہیں۔

شرف صاحب نے تدریس کے میدان میں بھی یادگار قسم کی خدمات انجام دی ہیں۔ ان کے تلامذہ میں سے اکثر مختلف مدارس میں کام کر رہے ہیں۔ چند ایک یہ ہیں

☆ مولانا حافظ عطا محمد، مہتمم مدرسہ خوشاب

☆ مولانا عزیز اللہ صاحب، لاڑکانہ

☆ مولانا غلام نبی صاحب صدر مدرس مدرسہ حنفیہ سراج العلوم، گوجرانوالہ

☆ مولانا احمد دین صاحب، صدر مدرس توگیرہ شریف (حال لاہور)

☆ قاری عبدالرشید صاحب ، شیراکوٹ

☆ قاری عبدالرسول صاحب ، کوٹ اڈو

☆ مولانا محمد رفیق چشتی صاحب ، مؤلف شرح کریما

☆ مولانا عبدالرشید صاحب (راولپنڈی)

☆ مولوی سید محمد صاحب (آزاد کشمیر)

☆ مولوی عصمت اللہ صاحب، آزاد کشمیر

☆ صاحبزادہ حمید الدین صاحب، دواریاں

شرف صاحب کو اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہ سے والہانہ عقیدت ہے، ان کے علاوہ صدر الشریعۃ مولانا امجد علی اعظمی، صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی اور محدثِ اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد لائلپوری قدست اسرارہم سے بھی بہت عقیدت رکھتے ہیں۔ موجودہ علماء کرام میں حضرت سیّد احمد سعید کاظمی اور حضرت سیّد ابوالبرکات رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ (م۔۲۰؍شوال ۱۳۹۸ھ/۲۴؍ستمبر ۱۹۷۸) سے ارادت رکھتے ہیں۔ حضرت سید ابوالبرکات علیہ الرحمہ کے دستِ حق پرست پر ۲۵؍مارچ ۱۹۷۰ء کو بیعت سے مشرف ہوئے۔ مولانا بہت ھنس مکھ، ملنسار اور بذلہ سنج ہیں طبعاً فیاض اور مہمان نواز ہیں۔بادی النظر میں لگتا ہے کہ شائد کم گو اور ریزرو قسم کے آدمی ہیں لیکن ان سے ملنے والا بہت جلد اپنی رائے بدلنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔

۱۹۶۳ء میں مولانا کی شادی ہو گئی تھی۔ اب ماشاء اللہ دو صاحبزادے مسمّٰی ممتاز احمد قادری اور مشتاق احمد قادری ہیں۔اس کے علاوہ دو صاحبزادیاں بھی ہیں۔ مولانا اپنی مصروفیات کے باعث بچوں کے ساتھ زیادہ وقت نہیں گزار سکتے اور اہل و عیال کے حقوق کا بیشتر حصہ بھی مسلک کی خدمت کی نذر ہو جاتا ہے۔

علامہ ارشد القادری مدظلہٗ العالی مولانا محمد منشا تابش قصوری کے نام ایک مکتوب محررہ ۱۳؍فروری ۱۹۷۹ء میں لکھتے ہیں:۔

"کل "الحدیقۃ الندیۃ" کی زیارت سے نگاہیں شاداب ہوئیں۔دل مسرور ہوا مولانا شرف قادری کا کلمۂ تقدیم اپنے معاصرین کیلئے بھی کلمۂ تقدیم ہے۔خدا پردۂ غیب سے اس امام کا مقتدی پیدا کرے۔بڑا ہی پُر مغز، جاندار، فکر انگیز اور معلوماتی مقدمہ ہے۔زبان سے بھی عجمیت نہیں ٹپکتی۔خدائے قدیر آپ حضرات کو جزائے

خیر عطا کرے اور آپ لوگوں پر غیبی وسائل کے دروازے کھول دے۔ علم و دانش کے اعزاز و تکریم کی بڑی اچھی طرح ڈالی ہے آپ حضرات نے۔"

اخیر میں اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ شرف قادری صاحب کے علم و عمل میں برکتیں عطا فرمائے۔ ان کی جملہ خدمات اور مساعی کو اپنی بارگاہ میں مقبول اور مشکور فرمائے اور قوم کے نوجوانوں کو مسلک کی خدمت کیلئے وہی درد عطا فرمائے جس سے مولانا کا دل آباد رہتا ہے۔ آمین! یارب العالمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ [1]

---

[1] غلام رسول سعیدی، علامہ: تعارف صاحب تذکرہ اکابر اہل سنت، مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۶ء

# مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری

از مولانا محمد منشا تابش قصوری

حضرت مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری اہل سنت و جماعت کی ایک معروف شخصیت ہیں۔ جن کی تحقیقی ، علمی ، تاریخی کاوشیں اظہر من الشمس ہیں۔ بڑے وسیع القلب اور شفیق و مخلص انسان ہیں۔ اہل سنت و جماعت کے تحریری خلا کو محسوس فرماتے ہوئے انہوں نے ایک عرصہ سے اس محاذ پر کام کیا اور آج یہ عالم ہے کہ اہل سنت و جماعت نے اس میدان میں قابل فخر کارنامے انجام دے کر مخالفین کو حیران و ششدر کر دیا ہے۔ آپ بہت سی تاریخی ، درسی ، فقہی (عربی ، اردو ، فارسی) کتابوں کے مصنف ہیں۔ آپ کی ضخیم و عظیم تاریخی کتاب " تذکرہ اکابر اہل سنت " کو عوام و خواص میں بڑی پذیرائی حاصل ہو چکی ہے۔ آپ استاذ العلماء علامہ عطا محمد صاحب چشتی بندیالوی کے تلامذہ میں سے ہیں۔ خلیفہ امام اہل سنت احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمہ، مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا سید ابو البرکات سے شرفِ نسبت رکھتے ہیں۔

دار العلوم اسلامیہ رحمانیہ ہری پور ، مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم ، چکوال میں آپ نے تدریسی خدمات انجام دیں۔ آخر مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی مدظلہ کے ایماء پر جامعہ نظامیہ رضویہ میں چلے آئے اور حضرت مفتی صاحب نے آپ کی فنی صلاحیتوں کے باعث آپ کو جامعہ کے صدر المدرسین کا عہدہ تفویض فرمایا۔

تدریس کے ساتھ ساتھ آپ نے تحریری میدان میں کمی نہیں آنے دی بلکہ اسے بامِ عروج پر پہنچانے کیلئے ایک وسیع منصوبہ مرتب کیا اور چند ساتھیوں کی شرکت سے مکتبہ قادریہ قائم فرمایا۔ ن مکتبہ قادریہ اہل سنت و جماعت کے اشاعتی اداروں میں بلند مقام رکھتا ہے۔ مولانا شرف قادری مدظلہ کی تربیت سے طلباء کرام کے تحریری ذوق میں

خاصا اضافہ ہوا ہے۔ بعض ہونہار طلباء نے اپنی گرہ سے قابلِ قدر رسائل شائع بھی کیے۔ اسی طرح آپ کے فیوض سے طلباء میں عشقِ مصطفےٰ علیہ السلام کی دولت بڑھ رہی ہے۔ جب تحریکِ نظامِ مصطفےٰ شروع ہوئی تو آپ جانثاری کیلیے بیقرار نظر آتے۔ بارہا گرفتاری پیش کرنے کی تیاری کی۔ خصوصاً جب قائدِ اہلِ سُنت مولانا شاہ احمد نورانی کو بھٹو کے حکم پر گرفتار کر لیا گیا، اس روز بڑے بیتاب ہوئے، اُسی روز آپ کے خُسر صاحب کا وصال ہو گیا۔ مگر اپنے خسر کے وصال سے زیادہ مولانا شاہ احمد نورانی کی گرفتاری سے متاثر تھے۔ اور راقم الحروف سے کہنے لگے۔

"اب ہمیں بھی گرفتاریاں پیش کرنی چاہیں۔" میں نے جواباً کہا!

"اگر ہماری گرفتاری تحریک کیلیئے باہر رہنے سے زیادہ موثر ہے تو اس پر فوری عمل کیلیئے تیار ہوں۔ مگر جذبات پر قابو رکھیے اور سوچیے تحریک کیلیئے آپ کا باہر رہنا از حد ضروری ہے کیونکہ طلباء جو تحریک کا ایک کردار بن چکے ہیں۔ ان کی تربیت اور ان کو ہدایات سے نوازنا اور ان کے حوصلے بڑھانا گرفتاری سے بھی اہم ہے۔"

چنانچہ آپ نے میری اس بات کو پسند کیا اور جیل سے باہر ہی طلباء کو گائڈ کرتے رہے۔ آپ نے متعدد جلوسوں میں شرکت فرمائی۔ خصوصاً تحریکِ نظامِ مصطفےٰ کے جواز میں اکابر علماء اہلِ سُنت نے جو فتویٰ جاری کیا۔ اس فتویٰ کے محرک آپ ہی ہیں۔ اور فتویٰ کا مضمون آپ نے ہی ترتیب دیا۔ جس پر اکابر علماء نے اپنے اپنے دستخط ثبت فرمائے جسے بعد میں اشتہارات کے ذریعہ مشتہر کیا گیا اور فتویٰ نے تحریک کو مزید جِلا بخشی۔ تاریخ میں آپ کا یہ کارنامہ ہمیشہ یاد رہے گا۔ [1]

---

[1] محمد منشا تابش قصوری، مولانا: تحریکِ نظامِ مصطفےٰ اور جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور مطبوعہ لاہور اپریل ۱۹۷۸ء

# فاضل نوجوان مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری

از علامہ محمد صدیق ہزاروی

میدان تحریر و تدریس کے شاہسوار حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری ابن مولانا اللہ دتہ بن نور بخش ۱۳۶۴ھ / ۱۹۴۴ء میں بمقام مرزاپور ضلع ہوشیار پور پیدا ہوئے۔ آپ کے والدِ ماجد ایک متقی اور پابندِ شریعت بزرگ ہیں۔ حضور پُر نور سید عالم ﷺ سے عشق اور اولیاء کرام سے محبت ان کے افعال اور اعمال میں نمایاں دیکھی جا سکتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انہوں نے اپنی اولاد کی صحیح تربیت اسی نہج پر فرمائی ہے۔ چنانچہ ان کی دین سے والہانہ محبت کا نتیجہ ہے کہ حضرت علامہ شرف قادری کو خاص طور پر علومِ اسلامیہ کی تعلیم سے آراستہ کیا جن کی صلاحیتوں کا زمانہ معترف ہے۔

قیامِ پاکستان کے وقت آپ کا خاندان ہجرت کر کے لاہور پہنچا۔ آپ کے والد ماجد مستقل طور پر یہیں مقیم ہو گئے۔ اس وقت آپ کی عمر تقریباً چار سال کے لگ بھگ تھی آپ نے پرائمری تک تعلیم لاہور میں حاصل کی۔ پھر علومِ اسلامیہ کی تعلیم کیلئے آپ کو والدِ ماجد نے جامعہ رضویہ فیصل آباد داخل کرا دیا۔ جہاں آپ نے حضرت محدّثِ اعظم مولانا محمد سردار احمد رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کی نگرانی میں درسِ نظامی کا نصاب شروع کیا۔ خود ان سے بھی منطق کا ابتدائی رسالہ "صغریٰ" پڑھنے کا اتفاق ہوا۔

فیصل آباد میں آپ نے مولانا حافظ احسان الحق، سید منصور شاہ، مولانا حاجی محمد حنیف، مولانا حاجی محمد امین اور مولانا محمد عبداللہ جھنگوی علیہ الرحمہ (م۔ ۲۵ ذوالحجہ ۱۳۹۳ھ) کے سامنے زانوئے تلمذ طے کیا۔

۲۹ جمادی الاولیٰ ۱۳۷۶ھ / ۲ جنوری ۱۹۵۷ء کو آپ سیال شریف پہنچے اور وہاں حضرت مولانا صوفی حامد علی رحمہ اللہ (م۔ ۱۹ رجب ۱۳۹۶ھ / ۱۶ جولائی

۱۹۷۶) مہتمم مدرسہ نعمانیہ رضویہ، لیہ ضلع مظفر گڑھ سے نحو میر پڑھی، علاوہ ازیں حضرت مولانا محمد اشرف سیالوی حال شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور سے بھی کچھ اسباق پڑھے

متوسط کتب کی تعلیم کیلئے آپ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں حضرت مولانا غلام رسول حال شیخ الحدیث جامعہ رضویہ، فیصل آباد کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے علمی استفادہ کیا۔ اس دارالعلوم میں اگرچہ آپ نے مولانا نور محمد، مولانا شمس الزماں، مولانا محمد ایوب اور مولانا غلام مصطفیٰ سے بھی چند کتابیں پڑھیں۔ لیکن اکثر و بیشتر کتب کی تعلیم حضرت مولانا غلام رسول اور حضرت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی ناظمِ اعلیٰ تنظیم المدارس (اہلِ سنت پاکستان) سے حاصل کی۔

بعد ازاں آخری کتب پڑھنے کیلئے مولانا شرف قادری، بندیال میں استاد الاساتذہ حضرت مولانا عطا محمد بندیالوی کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ یہاں آپ نے تقریباً ہر فن میں استفادہ کیا۔ نحو میں "عبدالغفور" و "تکملہ" ---بلاغت میں "مختصر المعانی" و "مطول" ---منطق میں "مُلّا جلال"، "رسالہ قطبیہ"، "قاضی" اور "حمد اللہ" ---فلسفہ میں "میبذی"، "صدرا" اور "شمس بازغہ" ---علم ہیئت میں "تصریح" ---ہندسہ میں "اقلیدس" ---فقہ میں "ھدایہ مکمل" ---اصول فقہ میں "حسامی" و "مسلم الثبوت"، حدیث میں "مشکوٰۃ" و "ترمذی" اور --- تفسیر میں "بیضاوی" پڑھی۔ اس کے علاوہ بعض کتب کا سماع بھی کیا جن میں "بدیع المیزان" ---"مرقاۃ" ---"قال اقول" --- "شرح تہذیب" --- قطبی مع میر" ---"مُلّا حسن" اور ---"رشیدیہ" شامل ہیں۔

علامہ شرف قادری نے تدریسی زندگی کا آغاز ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ لاہور سے کیا۔ ۱۹۶۶ء میں حضرت استاذ العلماء مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی نے انہیں جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں بلا لیا۔ جہاں انہوں نے ۱۹۶۷ء تک تدریسی فرائض سرانجام دئے

۱۹۶۸ء میں پیر طریقت حضرت صاحبزادہ محمد طیّب الرحمان چھوہروی آپ

کو حضرت مفتی صاحب کی اجازت سے دارالعلوم اسلامیہ رحمانیہ، ہری پور لے گئے۔ جہاں آپ نے صدر مدرس اور مفتی کی حیثیت سے چار سال تک کام کیا۔

دسمبر ۱۹۷۱ء میں مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم، چکوال کے منتظمین کی دعوت اور شدید اصرار پر چکوال آگئے۔ یہاں دو سال تک فرائض تدریس انجام دیئے۔

۱۹۷۳ء میں آپ لاہور آئے اور دوبارہ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں صدر مدرس اور استاذ الحدیث مقرر ہوئے۔

ہری پور میں قیام کے دوران آپ نے وہاں کے بکھرے ہوئے سنی علماء کو جمع کیا اور وہاں "جمعیت علماء سرحد، پاکستان" کے نام سے ایک تنظیم قائم کی۔ آپ ہی کو جمعیت کا ناظم اعلیٰ مقرر کیا گیا اور دیگر تبلیغی امور کے علاوہ پہلی مرتبہ آپ کی قیادت میں ہری پور کے سُنیوں نے امام اہلِ سُنت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہٗ العزیز کو خراج عقیدت پیش کرنے کیلئے "یومِ رضا" منایا۔

چکوال میں بھی آپ نے نوجوان اور فعال کارکنوں کو اکٹھا کر کے "جماعتِ اہلِ سُنت، چکوال" قائم کی اور وہاں کے لوگوں میں سُنیت اور رضویت کی روح پھونک دی اور بڑی دھوم دھام سے "یومِ رضا" منایا گیا۔

مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری نے ہری پور قیام کے دوران اپنی اشاعتی زندگی کا باضابطہ طور پر آغاز کیا۔ نیز مکتبہ رضویہ، لاہور قائم کر کے آپ نے "حاشیہ مولانا احمد حسن برحمہ اللہ"----"اقامتہ القیامہ"----"ایذان الاجر"----"الکافی شرح ایساغوجی"----"نام حق مع حاشیہ فضل حق"----"شرح کریما"---- اور "سیف الجبار" ایسے مفید رسائل، شروح اور حواشی شائع کیے۔

"جمعیت علماء پاکستان، سرحد" کی طرف سے "فضائل اذکار"----- "الجنۃ الفاتحہ"----"بذل الجوائز"----"نور الانوار"----"یادِ اعلیٰ حضرت"

---"شرح الحقوق"---"مسائلِ اہل سنت"---"عقد الجید"---اور" ذکر بالجہر"
ایسی عقائدِ اہلِ سُنت پر مشتمل کتابیں شائع کیں۔

تبلیغ واشاعت کو وسعت دینے کے ارادے سے آپ نے دسمبر ۱۹۷۳ء میں دار العلوم جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں حضرت مولانا محمد عبدالقیوم ہزاروی، مولانا الحاج محمد منشا تابش قصوری اور مولانا الحاج محمد جعفر ضیائی کے تعاون سے "مکتبہ قادریہ" قائم کیا۔ اور قلیل عرصہ میں مکتبہ قادریہ، لاہور کی طرف سے مندرجہ ذیل کتب شائع ہوئیں :۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ | النیرۃ الوضیہ | از امام احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ العزیز |
| ۲۔ | ہمارا اسلام (پانچ حصے) | از مولانا مفتی خلیل خان برکاتی |
| ۳۔ | باغی ہندوستان | از مولانا عبدالشاہد شروانی |
| ۴۔ | تاریخ تناولیاں | (سو سالہ پرانی تاریخ) |
| ۵۔ | کوثر الخیرات | از مولانا محمد اشرف سیالوی |
| ۶۔ | تذکرۃ المحدثین | از مولانا غلام رسول سعیدی |
| ۷۔ | ذکر بالجہر | از مولانا غلام رسول سعیدی |
| ۸۔ | محمدؐ "نور" | از مولانا محمد منشا تابش قصوری |
| ۹۔ | اغثنی یا رسول اللہ | از مولانا محمد منشا تابش قصوری |
| ۱۰۔ | مقامِ سُنت | از مولانا محمد مشتاق احمد چشتی |
| ۱۱۔ | المبین | از مولانا سید سلیمان اشرفؒ |

مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری جہاں تدریسی و تقریری صلاحیتوں سے بہرہ ور ہیں، وہاں اللہ تعالیٰ نے فنِ تحریر کا بھی ملکہ ودیعت فرمایا ہے۔ چنانچہ مختلف رسائل و جرائد میں آپ کے تحقیقی مضامین کی اشاعت اس بات پر شاہدِ عادل ہیں۔

"الحدیقۃ الندیہ "----" حاشیہ امام فضل حق خیر آبادی" ----دو اہم فتوے"----"سیف الجبار"----اور "باغی ھندوستان" پر مبسوط مقدمے آپ کی تحریری خوبیوں کا منہ بولتا ثبوت ہیں اور اس پر طرہ یہ کہ آپ نے تدریس کی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہونے کے ساتھ ساتھ مندرجہ ذیل کتب تصنیف فرمائیں :-

☆یاد اعلیٰ حضرت (اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہٗ کی سوانح

☆حاشیہ کریما ☆فضل حق حاشیہ نام حق ☆احسن الکلام فی مسئلۃ القیام

☆مسائل اہلِ سُنّت ☆حاشیہ مرقاۃ (عربی) ☆غایۃ الاحتیاط فی جواز حیلۃ الاسقاط

☆تذکرہ اکابر اہل سنت، پاکستان ☆سوانح سراج الفقہاء [8]

(یہ مقالہ امام احمد رضا نمبر اور انوار رضا میں شائع ہو چکا ہے)

☆ترجمہ : کشف النور عن اصحاب القبور (از علامہ عبد الغنی نابلسی قدس سرہ القدسی)

☆حواشی قاضی مبارک (غیر مطبوعہ)

۲۵ / مارچ ۱۹۷۰ء کو آپ نے حضرت مفتی اعظم پاکستان ابو البرکات سید احمد رحمتہ اللہ علیہ کے دستِ حق پرست پر بیعت کا شرف حاصل کیا اور تبرکاً سندِ حدیث بھی حاصل کی۔

۱۹۶۳ء میں آپ کی شادی ہوئی۔ اس وقت آپ کے تین صاحبزادے ممتاز احمد، مشتاق احمد، نثار احمد اور دو صاحبزادیاں ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کی اولاد کو اسلاف کا نمونہ بنائے۔ آمین!

آپ کی تدریسی زندگی میں بے شمار طلباء نے اکتسابِ فیض کیا۔ تاہم چند مشہور تلامذہ یہ ہیں :-

---

[8] شائع کردہ مرکزی مجلس رضا، لاہور

☆ مولانا حافظ عطا محمد، مہتمم مدرسہ خوشاب

☆ قاری عبدالرسول، کوٹ ادو

☆ مولانا عزیز اللہ، ڈسٹرکٹ خطیب لاڑکانہ، سندھ

☆ مولانا غلام نبی، صدر مدرس مدرسہ حنفیہ سراج العلوم، گوجرانوالہ

☆ مولانا احمد دین، صدر مدرس تونسہ شریف

☆ مولانا محمد عصمت اللہ، آزاد کشمیر

☆ قاری عبدالرشید، ناظم اعلیٰ مدرسہ شیر اکوٹ، لاہور

☆ مولانا محمد رفیق چشتی، مولف " شرح کریما"

☆ صاحبزادہ حمید الدین ، دواریاں، آزاد کشمیر [9]

---

[9] محمد صدیق ہزاروی، مولانا: تعارف علمائے اہل سنت، ص ۱۴ تا ۱۸، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۹ء

# مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری

از سید محمد عبداللہ قادری

جناب مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب کا شمار موجودہ دور کے فاضل ترین افراد میں ہوتا ہے۔ وہ جہاں درس علوم اسلامیہ کے مستند استاد ہیں وہاں تصنیف و تالیف کی دنیا میں بھی اہم مقام کے مالک ہیں۔ ان کے علمی کارناموں کا اجمالی خاکہ ذیل میں دیا جارہا ہے۔

## تصانیف:

| نمبر شمار | نام کتاب | ناشر | سن اشاعت |
|---|---|---|---|
| ۱۔ | یادِ اعلیٰ حضرت بریلوی قدس سرہٗ | مکتبہ قادریہ، لاہور | |
| ۲۔ | تذکرہ اکابر اہلِ سنت (پاکستان)۔ | مکتبہ قادریہ، لاہور | |
| ۳۔ | سوانح سراج الفقہاء مع فتویٰ مبارکہ امام احمد رضا | مرکزی مجلس رضا، لاہور | |
| ۴۔ | احسن الکلام فی مسئلۃ القیام | ہری پور ہزارہ | |
| ۵۔ | مسائلِ اہلِ سنت جواب مسائلِ نجدیت | ہری پور ہزارہ | |
| ۶۔ | غایۃ الاحتیاط فی مسئلۃ حیلۃ الاسقاط | ہری پور ہزارہ | |
| ۷۔ | سُنّی کانفرنس، ملتان (پس منظر) | مکتبہ قادریہ، لاہور | ۱۹۷۸ء |
| ۸۔ | سُنّی کانفرنس، ملتان (روئیداد) | مکتبہ قادریہ، لاہور | ۱۹۷۹ء |

## مطبوعہ تراجم:

۱۔ الجنۃ الفائحہ، تصنیف امام احمد رضا بریلوی ہری پور ہزارہ

۲۔ نورالانوار (مسئلہ نور) مولانا عبدالحق غورغشتی، ہری پور ہزارہ

۳۔ کشف النور عن اصحاب القبور،
علامہ عبدالغنی نابلسی — مکتبہ نوریہ رضویہ، لاہور ۱۹۷۸ء

۴۔ تحقیق الفتویٰ فی ابطال الطغویٰ تصنیف — شاہ عبدالحق محدث دہلوی ۱۹۷۹ء
علامہ فضل حق خیرآبادی — اکیڈمی، بندیال

۵۔ الشرف المؤبد لآل محمد
علامہ یوسف بن اسماعیل — رضا پبلی کیشنز، لاہور

۶۔ حاشیہ بدائع منظوم — مکتبہ قادریہ، لاہور ۱۹۸۲ء

## مطبوعہ حواشی :

| | | |
|---|---|---|
| ا۔ المرضاۃ حاشیہ مرقاۃ منطق (عربی) | مکتبہ قادریہ، لاہور | ۱۹۷۸ء |
| ۲۔ فضل حق حاشیہ نام حق (اردو) | مکتبہ قادریہ، لاہور | ۱۹۸۵ء |
| ۳۔ حاشیہ کریما (اردو) | مکتبہ قادریہ، لاہور | ۱۹۸۴ء |
| ۴۔ حاشیہ تحفہ نصائح (اردو) | مکتبہ نوریہ رضویہ، لاہور | ۱۹۸۰ء |

## غیر مطبوعہ تراجم :

ا۔ مطالع المسرات شرح دلائل الخیرات، علامہ محمد مہدی فاسی

## غیر مطبوعہ حواشی :

| | |
|---|---|
| ا۔ قاضی مبارک (عربی) | ۲۔ مطول (عربی) |
| ۳۔ حمداللہ (اردو) | ۴۔ صدرا (اردو) |
| ۵۔ میر زاہد رسالہ قطبیہ (اردو) | ۶۔ میبذی ناتمام (اردو) |

## مبسوط مقدمات :

ا۔ سیف الجبار (شاہ فضل رسول بدایونی) مکتبہ رضویہ، لاہور

۲۔ باغی ہندوستان (علامہ فضل حق خیرآبادی) مکتبہ قادریہ، لاہور

۳۔ دواہم فتوے۔ (امام احمد رضاؒ، مولوی اشرف علی) مکتبہ قادریہ، لاہور

۴۔ الحدیقۃ الندیہ، عربی (علامہ عبدالغنی نابلسی) مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد

۵۔ حاشیہ قاضی مبارک (علامہ فضل حق خیرآبادی) ضیاء شمس الاسلام، سیال شریف

۶۔ غایۃ التحقیق (امام احمد رضا بریلوی) مکتبہ قادریہ، لاہور

۷۔ تحقیق الفتوی (علامہ فضل حق خیرآبادی) شاہ عبدالحق اکیڈمی، بندیال

۸۔ مدارج النبوۃ (فارسی) شاہ عبدالحق محدث دہلوی مکتبہ نوریہ رضویہ، سکھر

۹۔ فوائد مکیہ مع حاشیہ لمعات شمسیہ (قاری عبدالرحمٰن مکی) نوری کتب خانہ لاہور

۱۰۔ قوالی کی شرعی حیثیت، علامہ عطا محمد گولڑوی بندیالوی مکتبہ رضائے حبیب، مرید کے

۱۱۔ شفاء قاضی عیاض مکتبہ نبویہ، لاہور

۱۲۔ مرأۃ التصانیف، حافظ عبدالستار سعیدی مکتبہ قادریہ، لاہور

مندرجہ بالا کے علاوہ اسلامی موضوعات پر شرف صاحب کے درجنوں مقالے ملک کے اعلیٰ علمی اور دینی رسائل و جرائد میں شائع ہو چکے ہیں۔

مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری ۱۹۴۴ء کو بمقام مرزاپور ضلع ہوشیار پور (مشرقی پنجاب) پیدا ہوئے۔ باپ کا اسمِ گرامی مولوی اللہ دتہ ہے۔ مولوی صاحب ۱۹۴۷ء میں اپنے بیوی بچوں سمیت ہجرت کر کے لاہور میں آباد ہو گئے۔

شرف صاحب ابتدائی تعلیم حاصل کرنے کے بعد ۱۱ سال کی عمر میں جامعہ رضویہ، فیصل آباد میں داخل ہوئے۔ جہاں فارسی اور صَرف کی اِبتدائی کُتب حافظ محمد احسان الحق، مولانا سید منصور شاہ اور مولانا محمد عبداللہ سے پڑھیں۔ یہاں ہی آپ نے منطق کی ابتدائی کتاب (صغریٰ) محدثِ اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد قادری رضوی رحمتہ اللہ علیہ سے پڑھنے کا شرف حاصل کیا۔

۱۹۵۷ء میں چند ماہ سیال شریف کے مدرسہ ضیاء شمس الاسلام میں مولانا صوفی حامد علی علیہ الرحمہ (م۔۱۹۷۶ء) سے نحو کی چند کتابیں پڑھیں۔

۱۹۵۸ء میں جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں داخل ہوئے۔ جہاں آپ کو مولانا شمس الزماں قادری، مولانا محمد ایوب، مولانا غلام مصطفٰے، مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی اور مولانا غلام رسول جیسے فاضل اور مشاہیر اساتذہ سے ادب، منطق، نحو اور فقہ کی اعلیٰ تعلیم حاصل کی۔

۱۹۶۱ء میں بندیال شریف ضلع خوشاب کے دینی مدرسہ مظہریہ امدادیہ میں داخل ہوئے۔ جہاں آپ نے استاذ الاساتذہ مولانا عطا محمد بندیالوی سے منطق، فلسفہ، عقائد، معانی، ھیئت، ھندسہ، فقہ اور اصولِ فقہ کی آخری کتابیں پڑھیں اور تفسیر و حدیث کا درس بھی لیا۔ بندیال شریف میں تدریس کے زمانہ میں جب آپ کے استاذِ مکرم مولانا عطا محمد صاحب مدظلہٗ العالی حج کیلئے حجاز مقدس تشریف لے گئے تو آپ نے چند ماہ سیال شریف میں رہ کر مولانا محمد اشرف سیالوی سے "مسلم الثبوت"، "سراجی" اور "شرح وقایہ" کا درس لیا۔

دینی علوم کی تکمیل کے بعد آپ نے تدریسی زندگی کا آغاز ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ، لاہور سے کیا۔ ایک سال بعد جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں تشریف لے آئے، جہاں دو سال تک تدریسی خدمات سرانجام دیں۔

۱۹۶۸ء میں حضرت صاحبزادہ محمد طیب الرحمٰن چھوہروی کے اصرار پر دارالعلوم اسلامیہ رحمانیہ، ہری پور میں چار سال تک بطور صدر مدرس کام کیا۔

۱۹۷۱ء میں احباب چکوال کی دعوت پر مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم میں بطور صدر مدرس تشریف لے گئے اور دو سال تک خدمات سرانجام دیں۔

۱۹۷۳ء میں اپنے استاذِ مکرم مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور کے اِرشاد پر لاہور تشریف لے آئے۔ اور اُس وقت سے لے کر اب تک یہاں

بطور صدر مدرس اور استاذالحدیث خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔

۲۵ر مارچ ۱۹۷۰ء کو آپ نے مفتئی اعظم پاکستان ابوالبرکات سید احمد قادری علیہ الرحمہ کے دست حق پرست پر بیعت کا شرف حاصل کیا۔ تبرکاً سندِ حدیث بھی حاصل کی۔

۱۹۷۴ء میں مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، مولانا محمد منشا تابش قصوری، الحاج محمد جعفر ضیائی، کے تعاون سے آپ نے مکتبہ قادریہ قائم کیا، جہاں سے اس وقت تک دینی علوم پر بکثرت کتابیں شائع ہو چکی ہیں، شرف قادری صاحب مکتبہ قادریہ، لاہور کے ناظم اعلیٰ کے فرائض سرانجام دے رہے ہیں۔

۱۹۸۰ء میں آل پاکستان سُنی رائٹرز گلڈ کا اجلاس ہوا تو آپ گلڈ کے صدر چنے گئے شرف صاحب اردو، فارسی اور عربی زبان پر مکمل عبور رکھتے ہیں۔ آپکے تلامذہ پاکستان بھر میں پھیلے ہوئے ہیں جن میں سے چند ممتاز نام یہ ہیں:

☆ مولانا حافظ عطا محمد مہتمم مدرسہ خوشاب

☆ مولانا عزیز اللہ، ڈسٹرکٹ خطیب لاڑکانہ، سندھ

☆ مولانا محمد رفیق چشتی، مؤلف، شرح کریما

☆ مولانا محمد عصمت اللہ، آزاد کشمیر

شرف صاحب ۱۹۷۴ء سے لیکر اب تک جامع مسجد عمر روڈ، اسلام پورہ (کرشن نگر) لاہور میں خطابت کے فرائض سرانجام دے رہے ہیں۔ مرکزی مجلسِ رضا (رجسٹرڈ) لاہور کے ممبر بھی ہیں۔ آپکی اولاد نرینہ میں تین صاحبزادے ہیں، جن کے نام یہ ہیں:-

☆ ممتاز احمد ☆ مشتاق احمد ☆ نثار احمد

آپکے مشاہیر سے بھی گہرے مراسم ہیں، چند اسماء گرامی ملاحظہ فرمائیں:-

☆ حکیم اہلسنت حضرت حکیم محمد موسیٰ امرتسری، لاہور

☆ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، پرنسپل گورنمنٹ کالج ٹھٹھہ، سندھ

☆ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، لاہور

☆ میاں زبیر احمد قادری، لاہور،

☆ سید نور محمد قادری (چک نمبر ۱۵ شمالی) گجرات

ستمبر ۱۹۸۱ء تا نومبر ۱۹۸۳ء قیامِ لاہور کے دوران مجھے شرف صاحب کی خدمت میں کئی دفعہ حاضری کا شرف حاصل ہوا۔ وہ ہر بار بڑے تپاک اور شفقت سے ملے۔ میری آٹوگراف بک پر انھوں نے بڑی محبت سے یہ شعر اپنے قلم سے لکھا ۔

ٹھوکریں کھاتے پھروگے ان کے در پر پڑ رہو
قافلہ تو اے رضا اول گیا آخر گیا

۱۵

---

۱۵ محمد عبداللہ قادری، سید: ماہنامہ المعین، ساہیوال شمارہ اکتوبر ۱۹۸۴ء

# میدانِ تحریر و تدریس کے شہسوار

از ابوالانوار محمد عبدالرحمٰن الحسنی، شاہوالا، ضلع خوشاب

میدانِ تحریر و تدریس کے شاہ سوار حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری ابنِ مولانا اللہ دتہ بن نور بخش ۱۳۶۴ھ / ۱۹۴۴ میں بمقام مرزاپور ضلع ہوشیارپور پیدا ہوئے۔ آپ کے والدِ ماجد ایک متقی اور پابندِ شریعت بزرگ تھے۔ حضور سیدِ عالم ﷺ سے عشق اور اولیاء کرام سے محبت ان کے افعال اور اعمال میں نمایاں تھی۔ یہی وجہ ہے کہ انھوں نے اپنی اولاد کی صحیح تربیت اسی نہج پر فرمائی۔ چنانچہ ان کی دین سے والہانہ محبت کا نتیجہ ہے کہ حضرت علامہ شرف قادری کو خاص طور پر علومِ اسلامیہ کی تعلیم سے آراستہ کیا جن کی صلاحیتوں کا زمانہ معترف ہے۔

قیامِ پاکستان کے وقت آپ کا خاندان ہجرت کر کے لاہور پہنچا۔ آپ کے والدِ ماجد مستقل طور پر یہیں مقیم ہو گئے۔ اس وقت آپ کی عمر تقریباً چار سال کے لگ بھگ تھی، آپ نے پرائمری تک تعلیم لاہور میں حاصل کی، اور پھر علومِ اسلامیہ کی تعلیم کے لئے آپ کو والد ماجد نے جامعہ رضویہ، فیصل آباد میں داخل کرا دیا۔ جہاں آپ نے محدثِ اعظم حضرت مولانا سردار احمد صاحب کی نگرانی میں درس نظامی کا نصاب شروع کیا۔ خود ان سے بھی منطق کا ابتدائی رسالہ "صغریٰ" پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ فیصل آباد میں آپ نے مولانا حافظ احسان الحق صاحب، سید منصور شاہ، مولانا حاجی محمد حنیف، مولانا حاجی محمد امین اور مولانا محمد عبداللہ جھنگوی رحمہم اللہ تعالیٰ کے سامنے زانوئے تلمذ طے کیا۔ ۲/ جنوری ۱۹۵۷ء کو آپ سیال شریف پہنچے اور وہاں حضرت مولانا صوفی حامد علی صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ (م ۱۹/ رجب ۱۳۹۶ھ) مہتمم مدرسہ نعمانیہ رضویہ، لیہ سے "نحو میر" پڑھی۔ علاوہ ازیں حضرت مولانا محمد اشرف سیالوی شیخ الحدیث سیال شریف سے بھی کچھ اسباق پڑھے۔ متوسط

کتب کی تعلیم کیلئے آپ دارالعلوم جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں حضرت مولانا غلام رسول صاحب شیخ الحدیث جامعہ رضویہ، فیصل آباد کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے علمی استفادہ کیا اس دارالعلوم میں اگرچہ آپ نے مولانا نور محمد، مولانا شمس الزماں، مولانا محمد ایوب اور مولانا غلام مصطفیٰ صاحب سے بھی چند کتابیں پڑھیں۔ لیکن اکثر و بیشتر کتب کی تعلیم حضرت مولانا غلام رسول صاحب اور حضرت مولانا مفتی عبدالقیوم ہزاروی ناظم اعلیٰ تنظیم المدارس اہلِ سُنت پاکستان سے حاصل کی۔ بعد ازاں آخری کتب پڑھنے کیلئے مولانا شرف صاحب بندیال میں استاذ الاساتذہ حضرت مولانا علامہ الحافظ عطا محمد بندیالوی چشتی گولڑوی دامت برکاتہم العالیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ یہاں آپ نے تقریباً ہر فن میں استفادہ کیا نحو میں "عبدالغفور" و "تکملہ" ---بلاغت میں "مختصر المعانی" و "مطول" --- منطق میں "ملا جلال"، "رسالہ قطبیہ"، "قاضی" اور "حمداللہ" --- فلسفہ میں "میبذی"، "صدرا اور شمس بازغہ" --- علم ھیئت میں "تصریح" --- ھندسہ میں "اقلیدس" --- فقہ میں "ھدایہ مکمل" --- اصولِ فقہ میں "حسامی" و "مسلم الثبوت" --- حدیث میں "مشکوٰۃ" "ترمذی" اور --- تفسیر میں "بیضاوی" پڑھی۔ اس کے علاوہ بعض کتب کا سماع بھی کیا، جن میں "بدیع المیزان"، "مرقاۃ"، "قال اقول"، "شرح تہذیب"، "قطبی مع میر ملا حسن"، اور "رشیدیہ" شامل ہیں۔

علامہ شرف قادری نے اپنی تدریسی زندگی کا آغاز ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ، لاہور سے کیا۔ ۱۹۶۶ء میں استاذ العلماء مفتی عبدالقیوم صاحب ہزاروی نے انھیں جامعہ نظامیہ، لاہور میں بلا لیا۔ جہاں انھوں نے ۱۹۶۷ء تک تدریسی فرائض سر انجام دیئے۔ ۱۹۶۸ء میں پیر طریقت حضرت صاحبزادہ طیب الرحمان چھوہروی آپ کو مفتی عبدالقیوم صاحب کی اجازت سے دارالعلوم اسلامیہ رحمانیہ، ہری پور لے گئے۔ جہاں آپ نے صدر مدرس اور مفتی کی حیثیت سے چار سال تک کام کیا۔ ۱۹۷۱ء میں مدرسہ اسلامیہ اشاعت

العلوم، چکوال کے منتظمین کی دعوت پر چکوال آگئے۔ دو سال تک یہاں فرائض تدریس سر انجام دئے۔ ۱۹۷۳ء میں آپ لاہور آئے اور دوبارہ جامعہ نظامیہ میں صدر مدرس اور استاذ الحدیث مقرر ہوئے۔

حضرت علامہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری جہاں تدریسی و تقریری صلاحیتوں سے بہرہ ور ہیں، وہاں اللہ تعالیٰ نے فنِ تحریر کا ملکہ بھی عطا کیا ہے۔ چنانچہ مختلف رسائل و جرائد میں آپ کے تحقیقی مضامین اور معرکتہ الآراء مسائل پر آپ کی محققانہ تصانیف اہلِ علم سے دادو تحسین وصول کر چکی ہیں۔

۱۹۷۰ء میں آپ نے سید ابوالبرکات قدس سرہٗ کے دستِ حق پرست پر بیعت کی ۱۹۶۳ء میں آپ کی شادی ہوئی، اس وقت آپ کے تین صاحبزادے ممتاز احمد، مشتاق احمد اور نثار احمد اور دو صاحبزادیاں ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کی اولاد کو اسلاف کا نمونہ بنائے۔ آمین! [1]

---

[1] محمد عبدالرحمٰن الحسنی: فیوضاتِ بارودیہ، مطبوعہ، فتح پور ضلع لیہ، ۱۹۸۵ء

# محمد عبدالحکیم شرف قادری

از زاہد حسین انجم

۱۳/ اگست ۱۹۴۴ء ـــــ عالم دین، مترجم اور مصنف - پیدائش مرزاپور، ضلع ہوشیارپور ـــــ والدِ بزرگوار مولوی اللہ دتا نے پرائمری کے بعد انھیں دینی تعلیم کے لئے جامعہ رضویہ، فیصل آباد میں داخل کرا دیا۔ جہاں انہوں نے ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ پھر جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں مولانا غلام رسول رضوی اور ناظمِ اعلیٰ تنظیم المدارس مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی اور دیگر اساتذہ سے درسِ نظامی کی متوسط کتابیں پڑھیں۔ جامعہ مظہریہ امدادیہ، بندیال شریف، خوشاب میں مولانا عطاء محمد بندیالوی سے تمام فنون کی منتہی کتب اور تفسیر و حدیث پڑھی۔

تعلیم سے فراغت کے بعد جامعہ نعیمیہ لاہور میں تدریس (۱۹۶۵ء تا ۱۹۶۶ء) کا فریضہ انجام دیا۔ پھر چار سال دارالعلوم اسلامیہ رحمانیہ، ہری پور ـــــ دو سال مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم، چکوال میں تدریسی خدمات انجام دینے کے بعد ۱۹۷۳ء کے اواخر میں پھر جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں درس نظامی کی آخری کتابیں اور حدیث شریف میں ابو داؤد، ابنِ ماجہ اور مسلم شریف پڑھا رہے ہیں۔

تالیفاتِ عمومی :

☆ تذکرہ اکابرِ اہل سنت

☆ یادِ اعلیٰ حضرت بریلوی

☆ سوانح سراج الفقہاء

☆ سنی کانفرنس ملتان

تالیفاتِ درسی :

☆کریما

☆نام حق

☆بدائع منظوم

☆تحفہ نصائح

☆نحوِ میر پر اردو حواشی

☆اور مرقاۃ (منطق) پر عربی حواشی

ترجمہ :

☆ تحقیق الفتویٰ (علامہ فضلِ حق خیر آبادی) اور

☆الشرف المؤبد لآل محمد (علامہ یوسف نبہانی)

۱۹۷۴ء میں مکتبہء قادریہ قائم کیا۔ ۱۲

حضرت مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری کی تحقیقی، علمی اور تاریخی کاوشوں کے نتیجہ میں شعبۂ تصنیف و تالیف خاصی ترقی کر چکا ہے۔ چنانچہ اب تک اس شعبہ نے ☆باغی ھندوستان۔ ☆تذکرہ اکابر اہل سنت۔ ☆یادِ اعلیٰ حضرت۔ ☆سیف الجبار۔ ☆تذکرۃ المحدثین شائع کی ہیں۔ ۱۳

---

۱۲۔ اردو جامع انسائیکلوپیڈیا (حصہ دوم) مطبوعہ لاہور ۱۹۸۸ء، ص ۱۴۹۲

۱۳۔ اردو جامع انسائیکلوپیڈیا (حصہ اول) مطبوعہ لاہور ۱۹۸۷ء، ص ۴۴۹

# "اشعۃ اللمعات" کے جلیل القدر مترجم

از علامہ محمد منشا تابش قصوری

استاذ العلماء حضرت علامہ الحاج محمد عبد الحکیم شرف قادری مد ظلہٗ اہلِ سنت و جماعت کی ایک نامور علمی شخصیت ہیں۔ جن کی تحقیقی، فنی اور تاریخی کاوشیں مثالی ہیں۔ بڑے وسیع القلب، نہایت مخلص، مہمان نواز اور شفیق انسان ہیں۔ سُنّیت کے تحریری خلا کو پُر کرنے کے لئے عرصہ سے قلمی جہاد میں مصروف قابلِ فخر کارنامے انجام دے رہے ہیں۔ آپ کی ذات گوناگوں اوصافِ حمیدہ کی جامع ہے۔ تبلیغ کا ہر شعبہ آپ پر ناز کرتا ہے۔ تحریر، تقریر، تدریس میں تعمیرِ سیرت، کردار سازی، اخلاقی بلندی اور روحانی برتری کی طرف خصوصی توجہ رکھتے ہیں۔ سنگین حالات، کٹھن مراحل اور دشوار گزار منازل میں صبر و استقامت، حلم و تحمل کے پیکر جمیل نظر آتے ہیں۔

راقم کی آپ سے شناسائی قلم کا فیضان ہے۔ شہید جنگ آزادی ۱۸۵۷ء مولانا سیّد کفایت علی کافی مرادآبادی رحمہ اللہ تعالیٰ پر میں نے ایک مختصر سا مضمون لکھا جو "ضیائے حرم" میں شائع ہوا۔ میرے ممدوحِ مکرم نے ملاحظہ فرمایا اور پسندیدگی کے گرامی نامہ سے سرفراز کرتے ہوئے حوالہ کی کتابیں طلب فرمائیں۔ "باغی ہندوستان"۔ "ایسٹ انڈیا کمپنی" اور "باغی علماء" وغیرہ۔ پہلے مراسلت پھر ملاقات تک سلسلہ محدود رہا اور اب رفیق کار کی نسبت سے تعلق مستحکم ہے۔ (الحمد للہ علی منہ و کرمہ تعالیٰ)

مولانا شرف قادری صاحب ۲۴ر شعبان ۱۳۶۳ھ ر ۱۳ر اگست ۱۹۴۴ء کو مرزاپور ضلع ہوشیار پور میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد ماجد مولانا اللہ دتہ صاحب ابنِ نور بخش صاحب مرحوم نہایت پابندِ صوم و صلوٰۃ صوفی بزرگ تھے۔ جن کی خصوصی تربیت اور مقبول ادعیہ کے سایہ میں پروان چڑھے۔

پاکستان کے ظہور کے ساتھ ہی ہجرت کر کے لاہور مقیم ہوئے۔آپ کے گھر کے قریب ہی خطیبِ ملت مولانا علامہ غلام الدین صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ جامع مسجد انجن شیڈ میں خطابت کے جوہر دکھایا کرتے تھے۔والدِ ماجد علیہ الرحمہ کی مولانا المرحوم سے عمدہ رفاقت تھی۔شرف صاحب جب اپنے والدِ مکرم کے ہمراہ ان کی خدمت میں حاضر ہوتے تو بڑے پیار سے آپ کو "علامہ" اور "فاضلِ لاہوری" کے القاب سے نوازتے اس جلیل القدر شخصیت کی مبارک زبان سے نکلے ہوئے کلمات اب مولانا شرف صاحب قادری کے وجودِ مسعود پر بالکل صادق آتے ہیں۔

ابتداءً پرائمری پاس کیا۔پھر دینی علوم کی طرف مائل ہوئے اور درج ذیل درس گاہوں سے اپنی علمی پیاس بجھائی :۔

☆ جامعہ رضویہ ، فیصل آباد

☆ جامعہ امدادیہ مظہریہ ،بندیال، ضلع خوشاب

☆ جامعہ نظامیہ رضویہ ، لاہور

☆ دارالعلوم ضیاء شمس الاسلام ، سیال شریف

وقت کے جلیل المرتبت اساتذہ سے جملہ علوم وفنون اسلامیہ کی دولت حاصل کی۔ جسے بڑی فیاضی سے ہر سطح پر تقسیم فرما رہے ہیں۔آپ کے اساتذہ میں سے مشاہیر کے نام یہ ہیں :۔

☆ محدّث اعظم پاکستان حضرت مولانا الحاج محمد سردار احمد چشتی قادری رضوی رحمہ اللہ تعالیٰ ، فیصل آباد

☆ حضرت علامہ مولانا غلام رسول رضوی شیخ الحدیث جامعہ رضویہ مظہر الاسلام فیصل آباد۔

☆ رئیس المدرسین حضرت علامہ مولانا عطاء محمد چشتی گولڑوی بندیالوی مد ظلہ۔

☆حضرت علامہ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور
☆حضرت علامہ مولانا مفتی محمد امین جامعہ امینیہ رضویہ ، فیصل آباد
☆حضرت علامہ مولانا محمد اشرف سیالوی شیخ الحدیث دار العلوم ضیاء شمس الاسلام ،سیال شریف۔

علوم و فنونِ اسلامیہ کے حصول کے ساتھ ہی آپ نے اپنی تدریسی زندگی کا آغاز فرمایا۔ جن اداروں میں آپ نے علوم درسیہ کی تعلیم دی ، ان میں درج ذیل خصوصیت سے قابل ذکر ہیں :-

☆ دار العلوم اسلامیہ رحمانیہ، ہری پور ہزارہ
☆ مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم، چکوال
☆ جامعہ نعیمیہ ،لاہور

ان اداروں میں ایک مدت تک مسندِ درس پر فائز رہے۔ پھر ۱۹۷۴ء میں جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ لاہور میں تشریف لے آئے اور تادمِ تحریر یہاں پر آپ بڑی تندہی، جانفشانی، انتہائی خلوص اور لگن کے ساتھ خدمات درس و تدریس تحقیق و تصنیف میں پیہم مصروف ہیں۔ آپ کی ماہرانہ فنّی و تدریسی صلاحیتوں کے پیشِ نظر حضرت مفتی مد ظلہٗ نے آپ کو صدر المدرّسین کا عہدہ تفویض فرمایا۔ یہاں پر آپ نے جُملہ علومِ نقلیہ وعقلیہ کی تدریس فرمائی۔ ۱۹۷۴ء سے استاذ الحدیث کے اعلیٰ منصب پر فائز ہیں۔

علامہ شرف قادری صاحب بہت سی تاریخی ، درسی ، فقہی ، علمی (عربی، فارسی، اردو) کتب کے مصنف ، مترجم، محشّی اور شارح کی حیثیت سے متعارف ہیں آپ کی ہر کتاب اور ہر مقالہ اہلِ علم و قلم سے خراج تحسین وصول کر چکا ہے۔ ذیل میں آپ کے قلم حقیقت رقم سے نکلے ہوئے شاہکار ملاحظہ ہوں، جو بار بار زیورِ طباعت سے آراستہ ہو رہے ہیں :-

"تذکرہ اکابر اہل سنت" ----"یادِ اعلیٰ حضرت بریلوی"----" سوانح سراج الفقہاء "----"احسن الکلام "----" مسائلِ اہل سنت"----" سنی کانفرنس ملتان" "سنی کانفرنس ملتان کا پس منظر "----"اندھیرے سے اجالے تک"----" شیشے کے گھر"----"غایۃ الاحتیاط فی مسئلہ حیلۃ الاسقاط"

اردو تصانیف کے علاوہ عربی زبان میں قابلِ قدر کتابیں تصنیف فرمائیں جن میں سے درج ذیل بفضلہٖ وکرمہٖ تعالیٰ منصہ شہود پر جلوہ افروز ہو چکی ہیں :-

"الحیاۃ الخالدۃ "----" حول مبحث التوسل "----"مدینۃ العلم"----"المعجزۃ وکرامات الاولیاء"-

آپ نے اکابر کی بعض عربی و فارسی کتب کے نہایت عمدہ، آسان اور پرُ کشش ترجمے کیے۔ جنھیں مشاہیر اہلِ علم و قلم نے تراجم کی بجائے اصل تصانیف کے مترادف قرار دیا۔ نام ملاحظہ ہوں :-

☆ کشف النور عن اصحاب القبور
☆ تحقیق الفتویٰ فی ابطال الطغویٰ
☆ الشرف المؤبد لآل محمد ﷺ
☆ ادلۃ اہل السنۃ والجماعۃ
☆ اشعۃ اللمعات اردو (جلد چہارم)

درج ذیل کتابوں کے حواشی لکھ کر علماء و طلباء کی دیرینہ آرزو کی تکمیل فرمائی :-

"کریما---- نامِ حق ---- تحفہ نصائح ---- بدائع منظوم ---- نحوِ میر ---- مرقاۃ (منطق) کا عربی حاشیہ المرضاۃ"

نیز آپ کی غیر مطبوعہ قلمی خدمات کی فہرس بھی دیکھتے جایئے :

"ترجمہ مطالع المسرات شرح دلائل الخیرات ---- قاضی مبارک ---- مطول---- ، کا عربی میں اور "رحمہ اللہ ---- صدرا ---- میر زاہد ---- رسالہ قطبیہ ---- میبذی" کے حواشی اردو میں قلمبند فرمائے۔ علاوہ ازیں "سیف الجبار"---- "باغی ھندوستان"---- "دو اہم فتوے"---- "الحدیقۃ الندیۃ"---- "حاشیہ قاضی مبارک ---- علامہ فضل حق خیر آبادی"---- "غایۃ التحقیق"---- "تحقیق الفتویٰ" "مدارج النبوۃ"---- "فوائد مکیہ"---- "قوالی کی شرعی حیثیت"---- "مرآۃ التصانیف" "غنیۃ الطالبین"---- "فیوض غوث یزدانی"---- "شفاء شریف"----وغیرہ کتب پر مبسوط مقدمات لکھے جو آپ کی تحقیق و تدقیق کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔ نیز پاک و ہند کے ممتاز رسائل و جرائد میں آپ کے مضامین و مقالات بڑے اہتمام سے شائع کئے جاتے ہیں۔ متعدد مشہور اداروں نے آپ کی تصانیف کو شائع کرنے کا فخر حاصل کیا۔ بعض کے نام یہ ہیں:

- ☆ رضا پبلی کیشنز، لاہور ☆ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، لاہور
- ☆ مکتبہ قادریہ، لاہور ☆ فرید بک سٹال، لاہور
- ☆ رضا اکیڈمی، لاہور ☆ مرکزی مجلسِ رضا، لاہور
- ☆ مکتبہ اشرفیہ، مرید کے ☆ حنفیہ پبلی کیشنز، کراچی
- ☆ المجمع الاسلامی، مبارک پور (بھارت)

ہم عصر علماء و مشائخ کی آراء و تحسین، کسی بھی شخصیت کے لئے ایک سند کی حیثیت رکھتی ہیں۔ ہر زمانہ میں مشاہیر و اکابر نے اس روایت کو اپنایا اور اپنی سیر چشمی، بلند ہمتی کا ثبوت دیتے ہوئے اصاغر نوازی کے جواہرات بکھیرے۔ ماہ و سال کی برتری اور علم و فضل میں درجۂ کمال کے باوجود حقائق کے اظہار میں اپنے سے عمر اور مرتبہ میں کم ہونے پر بھی کسی شخص میں اوصافِ حمیدہ اور کمالاتِ جمیلہ دکھائی دئے تو برملا قرطاس و قلم سے اس

کے مستقبل کو تابناک بنانے میں بصیرت افروز کلمات سے نوازا۔ اور اس شخصیت کو نمایاں کرنے میں بڑی فراخدلی کا مظاہرہ فرمایا۔ چنانچہ علامہ شرف قادری مدظلہ' کے لئے بھی ملتِ اسلامیہ کی نامور شخصیات نے جب ان کی مفید ترین قلمی خدمات کو ملاحظہ فرمایا تو نہایت عمدہ انداز میں اکابر و مشاہیر نے کلمات تحسین و آفرین سے سرفراز فرمایا۔ اختصار کے پیشِ نظر چند آراء ملاحظہ ہوں :-

### حضرت علامہ تقدس علی خاں بریلوی رحمہ اللہ تعالیٰ :

"مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور اہل سنت کی قابل قدر شخصیت ہیں۔ وہ اپنی ذات کو درس و تدریس ، تالیف کے لئے وقف کر چکے ہیں ان کی تصانیف ان کے علم و فضل کا بین ثبوت ہیں۔ ایک عالم متقی ہونے کے ساتھ خاموش طبع بھی ہیں"۔ (شیشے کے گھر)

### غزالیٔ زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمہ اللہ تعالیٰ :

"رسوائے زمانہ کتاب "البریلویہ" کے رد میں فاضل جلیل نے "اندھیرے سے اجالے تک" کتاب لکھی جو اسم با مسمی ہے ۔ مصنف ممدوح نے نہایت خوبی اور خوش اسلوبی کے ساتھ حقائق بیان کئے ہیں ۔ مدلل و مسکت جوابات دیے ہیں۔ انتہائی مسلسل اور پاکیزہ اندازِ بیان ہے"۔ (شیشے کے گھر)

### مولانا محمد احمد مصباحی (جامعہ اشرفیہ، مبارکپور، انڈیا) :

"اندھیرے سے اُجالے تک" آپ کا عظیم جماعتی اور علمی و تاریخی کارنامہ ہے "البریلویہ" کے ہر الزام کا جواب بسط و شرح سے پیش کیا گیا ہے۔ ہر موضوع سے متعلق امام احمد رضا کے حالات و خدمات کا تفصیلی جائزہ لیا گیا جو بجائے خود ایک سوانحی خدمت ہے۔ جس کی روشنی میں الزامات خود ہی تارِ عنکبوت کی طرح

اُڑتے ہوئے نظر آتے ہیں۔(شیشے کے گھر)

فیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مظہری مد ظلہٗ، ایم-اے ،پی-ایچ ڈی :

"نوازش نامہ اور تحفۂ رُفیقہ موصول ہوئے۔ آپ نے بڑی محنت کی اور تحقیق کا حق ادا کر دیا۔ مدلل ، محقق، مختصر نگارشات دور جدید کا تقاضا ہے۔ آپ نے اس تقاضے کو حسن و خوبی پورا فرمایا۔ آپ ان ممتاز اہل قلم میں سے ہیں جن سے فقیر استفادہ کرتا ہے۔آپ کی مساعی لائق تحسین و آفرین ہیں"(شیشے کے گھر)

حسین تسبیحی (ایرانی محقق) :

"امروز از طرف مولانا محمد منشا تابش قصوری یک مجلد "تذکرہ اکابرِ اہل سنت" بہ دست من رسید آں را تصفح کردم وحظ او فرو فائدہ احسن بردم، آفریں صد آفریں بر شما و قلم شما"(تذکرہ اکابرِ اہل سنت)

مہ سید محمود احمد رضوی(شارح بخاری) :

"مولانا شرف قادری اہل سنت و جماعت کی قابلِ قدر علمی شخصیت ہیں۔ متعدد درسی کتابوں اور ان کے حواشی اور متعدد موضوعات پر ان کی تصانیف ان کے علم و فضل کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔وہ ایک متقی عالم دین اور خاموش طبع شخصیت ہیں۔یہ مبالغہ نہیں حقیقت ہے۔انھوں نے اپنی ذات کو درس و تدریس اور تالیف و تصنیف کے لئے وقف کر دیا ہے اور خلوص کے ساتھ مسلک اہلِ سنت و جماعت کی قابل قدر خدمت کر رہے ہیں"(اسلامی عقائد)

علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مد ظلہٗ کے حالات و واقعات کے لئے ج ذیل کتب سے استفادہ کیا جا سکتا ہے :

☆تذکرہ علماءِ اہلِ سنت — از علامہ اقبال احمد فاروقی

☆شریف التواریخ جلد نمبر ۱۲ از سید شریف احمد شرافت نوشاہی رحمہ اللہ تعالیٰ
☆ تحریکِ نظامِ مصطفےٰ میں جامعہ نظامیہ کا کردار از علامہ محمد منشا تابش قصوری
☆تعارف علماء اہلِ سنت از مولانا محمد صدیق ہزاروی
☆انسائیکلوپیڈیا آف اسلام شائع کردہ غلام علی اینڈ سنز، لاہور
☆ تذکرہ اکابرِ اہلِ سنت از علامہ شرف قادری صاحب
☆ اسلامی عقائد از علامہ شرف قادری صاحب
☆ شیشے کے گھر از علامہ شرف قادری صاحب

آپ کا تازہ شاہکار ترجمہ اردو "اشعۃ اللمعات" جلد چہارم کی حسین صورت میں پیش کیا جارہا ہے۔ تراجم کے مسلسل تجربات کے بعد قدرت نے اس عظیم شرح کے ترجمہ و حواشی کے لئے علامہ شرف قادری صاحب مد ظلہٗ کو منتخب فرمایا ؎

این سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

فقط

محمد منشا تابش قصوری

مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

خطیب جامع مسجد ظفریہ، مریدکے (ضلع شیخوپورہ)

۲۵؍ محرم الحرام ۱۴۱۰ھ

۲۸؍ اگست ۱۹۸۹ء

۴۱

---

۴۱۔ مشمولہ "اشعۃ اللمعات" مترجم جلد چہارم مطبوعہ لاہور ۱۹۹۰ء

# محقق العصر حضرت علامہ محمد عبد الحکیم شرف قادری

از مولانا محبوب احمد چشتی

شاہسوارِ میدانِ تحریر و تدریس حضرت علامہ مولانا محمد عبد الحکیم شرف قادری بن مولانا اللہ دتہ رحمہ اللہ تعالیٰ بن نور بخش کی ولادت ۱۳۶۴ھ / ۱۹۴۴ء کو ضلع ہوشیار پور (انڈیا) کے ایک مقام مرزاپور میں ہوئی۔ آپ کے والد بزرگوار متقی، پرہیزگار اور پابندِ شریعت تھے۔ دین کے ساتھ ان کو اس قدر لگاؤ تھا کہ اپنی اولاد کو علوم دینیہ کی طرف راغب کیا۔ ان کے خلوص کی زندہ مثال علامہ شرف قادری ہیں۔

تعلیم :-

قیام پاکستان کے وقت آپ کا خاندان ہجرت کر کے پاکستان آ گیا۔ اس وقت آپ کی عمر چار سال تھی۔ پرائمری تک لاہور میں آپ نے تعلیم حاصل کی۔ بعد ازاں والد ماجد نے دینی تعلیم کے لئے جامعہ رضویہ مظہر اسلام، فیصل آباد میں داخل کرا دیا۔ ابتدائی کتب پڑھنے کے بعد جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور تشریف فرما ہوئے۔ اکثر کتابیں یہیں پڑھیں تکمیلِ فنون کے لئے جامعہ امدادیہ، بندیال شریف میں چلے گئے اور وہاں سے فراغت حاصل کی جن اساتذہ کے سامنے زانوئے تلمذ طے کیا ان میں استاذ الاساتذہ مولانا علامہ عطا محمد بندیالوی مولانا علامہ مفتی محمد عبد القیوم ہزاروی، مولانا محمد اشرف سیالوی، مولانا علامہ شیخ الحدیث غلام رسول رضوی، مولانا نور محمد، مولانا محمد شمس الزماں قادری، مولانا صوفی حامد علی ضلع مظفر گڑھ، مولانا احسان الحق اور سید منصور شاہ شامل ہیں۔

عملی زندگی :-

تدریسی زندگی کا آغاز ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ لاہور سے کیا۔ دو سال تک یہاں بڑی محنت سے پڑھایا۔ اس کے بعد دو سال جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں پڑھاتے

رہے۔ ۱۹۶۸ء میں جامعہ اسلامیہ رحمانیہ، ہری پور گئے۔ چار سال تک وہاں حیثیت صدر مدرس و مفتی کام کرتے رہے۔ دسمبر ۱۹۷۱ء میں مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم، چکوال میں تشریف فرما ہوئے۔ اس جامعہ میں دو سال تدریسی فرائض انجام دیے۔ ۱۹۷۳ء میں آپ دوبارہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں تشریف لائے۔ صدر المدرسین اور استاذ الحدیث مقرر ہوئے۔ تا حال آپ اسی عہدے پر فائز ہیں۔ ۱۹۷۳ء ہی میں موصوف نے مکتبہ قادریہ کے نام سے اشاعتی ادارہ قائم کیا۔ جس نے گراں قدر خدمات سر انجام دیں۔

۲۵ / مارچ ۱۹۷۰ء کو آپ نے حضرت مفتی اعظم پاکستان علامہ ابو البرکات سید احمد قادری کے دستِ حق پر بیعت کی اور سلسلہ قادریہ سے منسلک ہوئے۔ آپ ایک مرتبہ زیارت حرمین شریفین سے فیض یاب ہو چکے ہیں۔

## قلمی خدمات :۔

| نام کتاب | کیفیت | زبان | سن تصنیف | صفحات | ناشر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ الرضاۃ حاشیہ مرقاۃ | منطق | عربی | ۱۹۷۸ء | ۱۳۶ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۲۔ حول مبحث التوسل | عقائد | عربی | ۱۹۸۸ء | ۳۲ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۳۔ مدینۃ العلم | عقائد | عربی | ۱۹۸۹ء | ۵۶ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۴۔ المعجزۃ وکرامات الاولیاء | عقائد | عربی | ۱۹۸۹ء | ۴۰ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۵۔ الحیاۃ الخالدہ | عقائد | عربی | ۱۹۸۹ء | ۲۴ | رضا اکیڈمی، لاہور |
| ۶۔ جہاد افغانستان در نظر علماء اہل سنت پاکستان | فتویٰ | فارسی | ۱۹۸۸ء | ۱۲ | رضا اکیڈمی، لاہور |
| ۷۔ سوانح سراج الفقہاء | تذکرہ | اردو | ۱۹۷۲ء | ۴۰ | مرکزی مجلس رضا، لاہور |
| ۸۔ تذکرہ اکابر اہل سنت | تذکرہ | اردو | ۱۹۷۶ء | ۵۹۲ | مکتبہ قادریہ، لاہور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹۔ برکات آل رسول | فضائل | اردو | ۱۹۷۶ء | ۲۵۶ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۱۰۔ سنی کانفرنس ملتان کا پس منظر | تاریخ | اردو | ۱۹۷۸ء | ۸۸ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۱۱۔ کشف النور عن اصحاب القبور | فقہ | اردو | ۱۹۷۸ء | ۳۷ | مکتبہ نوریہ رضویہ، لاہو |
| ۱۲۔ سنی کانفرنس ملتان کی روئیداد | رپورٹ | اردو | ۱۹۷۹ء | ۶۴ | مکتبہ قادریہ، لاہور۔ |
| ۱۳۔ ترجمہ تحقیق الفتویٰ | عقائد | اردو | ۱۹۷۹ء | | شیخ عبدالحق اکیڈمی، ہندیال |
| ۱۴۔ حاشیہ تحفہ نصائح | اخلاقیات | اردو | ۱۹۸۰ء | ۱۳۶ | مکتبہ نوریہ رضویہ، سکھر |
| ۱۵۔ حاشیہ بدائع منظوم | فقہ | اردو | ۱۹۸۲ء | ۶۴ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۱۶۔ حاشیہ نحو میر | نحو | اردو | ۱۹۸۳ء | ۱۱۲ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۱۷۔ اسلامی عقائد | عقائد | اردو | ۱۹۸۴ء | ۲۹۶ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۱۸۔ حاشیہ کریما | اخلاقیات | اردو | ۱۹۸۴ء | ۱۶ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۱۹۔ اندھیرے سے اجالے تک | تنقید | اردو | ۱۹۸۵ء | ۲۸۰ | مرکزی مجلس رضا لاہور |
| ۲۰۔ ندائے یا رسول اللہ | عقائد | اردو | ۱۹۸۵ء | ۱۲۸ | مرکزی مجلس رضا لاہور |
| ۲۱۔ حاشیہ نام حق | فقہ | اردو | ۱۹۸۵ء | ۲۸ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۲۲۔ شیشے کے گھر | تنقید | اردو | ۱۹۸۶ | ۱۶۸ | مرکزی مجلس رضا، لاہور |
| ۲۳۔ امام احمد رضا اور رد شیعہ | تنقید | اردو | ۱۹۸۶ء | ۵۴ | برکاتی پبلشرز کراچی |
| ۲۴۔ حیات جاودانی | عقائد | اردو | ۱۹۸۹ء | ۲۴ | رضا اکیڈمی، لاہور |
| ۲۵۔ ترجمہ اشعۃ اللمعات جلد نمبر ۴ | حدیث | اردو | ۱۹۹۰ء | ۹۱۲ | فرید بک سٹال، لاہور |
| ۲۶۔ البریلویہ کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ | عقائد | اردو | ۱۹۹۱ | ۴۴۸ | رضا دارالاشاعت، لاہور |
| ۲۷۔ مقالات سیرت طیبہ | سیرت | اردو | ۱۹۹۲ | ۲۵۲ | مکتبہ قادریہ، لاہور |
| ۲۸۔ اشعۃ اللمعات جلد نمبر ۵ | حدیث | اردو | زیر طبع | | فرید بک سٹال، لاہور |
| ۲۹۔ زندہ جاوید خوشبوئیں | ادب | اردو | زیر طبع | | مکتبہ قادریہ، لاہور |

# اِک ترجمانِ حقیقت آگاہ

از سید ریاض حسین شاہ

محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی محض عربی دان ہی نہیں، واقعیت شناس بھی ہیں---صرف ترجمان ہی نہیں، حقیقت آگاہ بھی ہیں---ان کا کوئی کام بھی درد کی گہرائی سے خالی نہیں ہوتا---درسیات کی جانکاہ مشق سے تھکا ماندہ عالم دین---- حیرت ہوتی ہے کہ زندہ ذوق کی لذتوں سے بہرہ مند رہتا ہے----"قاضی مبارک - سلم - صدرا - اور شمس بازغہ" کی روح کش تقریروں کے جلاپے اور تڑاقے بھی اس کی آنکھوں سے محبت کے آنسو خشک نہیں کر سکتے ----وہ روتا بھی ہے اور رُلاتا بھی ہے----تڑپتا بھی ہے اور تڑپاتا بھی ہے----لکھنا اس کا دھندہ نہیں، درد ہے---- وہ اپنے درد کے اظہار کے لئے اس کا قائل نہیں رہتا کہ اپنا ہی گیت سناتا جائے۔ جب کہیں کوئی میٹھا نغمہ کہیں سے بھی سنائی دیتا ہے ۔ تو وہ اس کی سروں اور لہروں کو عام کرنے کا مشتاق بن جاتا ہے ۔

"من نفحات الخلود" محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی کی تصنیف نہیں---- لیکن پسند ضرور ہے----کتاب کا انتخاب بذات خود مترجم کے پاکیزہ ذوق پر شاہد عادل ہے---محمد عبدالحکیم شرف قادری چونکہ خود سینے میں سمندر سے کھلا اور بادلوں سے زیادہ فیاض دل رکھتے ہیں---- ان کی زبان میں شیرینی----مزاج میں انکسار---- طبیعت میں نیاز مندی----پسند میں لطافت----سوچ میں ژرف نگاہی----اخلاق میں وسعت---- اور مہمان نوازی میں عربیت ہے----اسلئے وہ اپنے ذوق کا سفر تحقیق و تصنیف میں بھی جاری رکھتے ہیں-"من نفحات الخلود" دراصل شرف بھائی کا خوبصورت صفاتی آئینہ ہے---آئینہ، جس میں آپ محمد عبدالحکیم شرف قادری کو چلتا پھرتا دیکھ سکتے ہیں۔

البتہ ایک بات بڑی عجیب ہے، محمد عبدالحکیم شرف قادری کی تاریخی چھیڑ چھاڑ---اعتقادی بحث و کرید---نظریاتی آہنگ و تصلب "من نفحات الخلود" میں نظر نہیں آتا---اگر محمد عبدالحکیم شرف قادری نے اپنے رشحاتِ قلم اور نفحاتِ تحقیق کا رخ ہمہ گیر انسانی عنوانات کی طرف پھیر لیا تو اُمید کی جا سکتی ہے کہ وہ محققین کی اُس صف میں بھی نمایاں مقام حاصل کر لیں گے--- جس میں غزالی اور حسن بصری قائد کی حیثیت سے کھڑے دکھائی دیتے ہیں۔

دعا ہے اللہ جل مجدہٗ "من نفحات الخلود" کی خوشبوئیں عام فرمائے---اور محمد عبدالحکیم شرف قادری سے دین مبین کی زیادہ سے زیادہ خدمت لے۔ اور ان کی ہر سعی اور کوشش کو اپنے حبیبِ لبیب ﷺ کی بارگاہ میں قبول فرمائے---آمین بجاہ سید المرسلین ﷺ [۶]

سید ریاض حسین شاہ

ڈائریکٹر ادارہ تعلیمات اسلامیہ

راولپنڈی

---

[۶] تقدیم، "زندہ جاوید خوشبوئیں" ترجمہ "من نفحات الخلود" مطبوعہ، لاہور ۱۹۹۳ء

# عاجزی وانکساری کا مجسمہ

از صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری

اہلِ سنت و جماعت کے نامور عالم اور محقق و قلمکار جناب علامہ عبدالحکیم شرف قادری صاحب زید علمہ کی ذات محتاجِ تعارف نہیں۔ آپ نے اپنے وقت کے جیّد علماء و فضلاء مثلاً

☆محدّث اعظم پاکستان حضرت علامہ مولانا سردار احمد صاحب قدس سرہٗ

☆استاذ الاساتذہ حضرت علامہ مولانا حافظ عطا محمد بندیالوی صاحب مد ظلہٗ العالی

☆حضرت علامہ مولانا غلام رسول صاحب مد ظلہ العالی شیخ الحدیث جامعہ رضویہ، فیصل آباد

☆حضرت علامہ مولانا مفتی عبدالقیوم ہزاروی مد ظلہ مہتمم جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور، وغیرہم

سے کسبِ علم و فیض کیا۔ یہ انہی بزرگوں کا روحانی فیض و تصرف ہے کہ جہاں علامہ عبدالحکیم شرف قادری صاحب ایک بہترین عالم ہیں، وہیں ایک بہترین مصنّف بھی ہیں---درویش صفت انسان ہیں اور عاجزی وانکساری کا مجسمہ ہیں---اردو کے علاوہ عربی و فارسی لغت پر بھی کمال دسترس رکھتے ہیں--- متعدد درسی کتب پر آپ نے عربی، فارسی اور اردو میں حواشی اور شرحیں لکھی ہیں--- متعدد عربی کتب کے ترجمہ کے علاوہ آپ نے عقائدِ اسلاف سے متعلق کئی عربی رسائل بھی تحریر کئے ہیں، جن کی برصغیر پاک و ھند کے علاوہ مشرق وسطیٰ اور دیگر اسلامی ممالک میں بڑی پذیرائی ہوئی----

علامہ شرف قادری صاحب کی طبیعت درویشانہ، مزاج مومنانہ اور تحریر محققانہ ہے---امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمہ سے عشق رسول ﷺ کی نسبت سے

بے پناہ محبت کرتے ہیں ----اہلِ سنت و جماعت کے عقائد اور امام احمد رضا کی تعلیم و فکر آپ کے قلم کی جولانی کا مرکز ہے۔ ان موضوعات پر متعدد تحقیقی مقالات اور بیسیوں کتب و رسائل تحریر فرما چکے ہیں، جو علماء و عوام اہل سنت میں یکساں مقبول ہیں۔

ہماری دعا ہے کہ اللہ جل شانہٗ شرف صاحب کو اپنی مزید برکتوں سے مشرف فرمائے۔ اُن کے علم و عمل اور شرف و فضل میں مزید اضافہ فرمائے۔ ان کی مساعی جمیلہ اپنی بارگاہ عالی میں مقبول و مشکور فرمائے اور ہمیں اور ہمارے نوجوانوں اور قلمکاروں کو مسلکِ اعلیٰ حضرت کی خدمت کا وہی جذبِ دروں عطا فرمائے جس سے مولانائے محترم کا دل آباد رہتا ہے۔ آمین! بجاہ سید المرسلین شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وبارک وسلم۔

[۱۷]

---

[۱۷] عرض ناشر "تقدیس الوهیت اور امام احمد رضا" از علامہ محمد عبد الحکیم شرف قادری، مطبوعہ کراچی، ۱۹۹۴ء

# تعارف مصنف "من عقائد اھل السنۃ"

عربی تحریر: علامہ ممتاز احمد سدیدی (جامعہ ازہر، قاہرہ، مصر)

اردو ترجمہ: محمد حمزہ شرف قادری

| | |
|---|---|
| نام | محمد عبدالحکیم شرف قادری |
| ولدیت | مولوی اللہ دتا ابن صوفی نور بخش رحمہما اللہ تعالیٰ |
| مسلک ومذھب | اہل سنت وجماعت، حنفی، ماتریدی۔ |
| مشرب | قادری [۱۸] |
| تاریخ پیدائش | ۲۴ر شعبان ۱۳۶۳ھ ر ۱۳ر اگست ۱۹۴۴ء |
| جائے پیدائش | مرزاپور، ضلع ہوشیارپور (مشرقی پنجاب، انڈیا) |

تعلیم:

| | |
|---|---|
| پرائمری | ۱۹۵۰ء ـ ۱۹۵۵ء |
| ابتدائی کتب علوم دینیہ | ۱۹۵۵ء ـ ۱۹۵۷ء جامعہ رضویہ، فیصل آباد |
| متوسط کتب درس نظامی | ۱۹۵۸ء ـ ۱۹۶۱ء جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور |
| منتہی کتب درس نظامی | ۱۹۶۱ء ـ ۱۹۶۴ء جامعہ امدادیہ مظہریہ بندیال (ضلع خوشاب) |

جامعہ امدادیہ مظہریہ میں مندرجہ ذیل علوم کی تحصیل کی:-

فقہ ---- اصول فقہ ---- منطق ---- فلسفہ ---- ہیئت ---- ھندسہ ---- نحو ---
عقائد ---- تفسیر ---- حدیث ----

---

۱۸ سلسلہ عالیہ قادریہ میں مفتی اعظم پاکستان علامہ ابوالبرکات سید احمد قادری کے دست مبارک پر بیعت کی۔
______ حمزہ قادری

اسی دوران ۱۹۶۳ء میں تین ماہ دارالعلوم ضیاء شمس الاسلام ، سیال شریف میں "سراجی ، حماسہ اور شرح وقایہ" پڑھیں۔ آئندہ سطور میں ہم حضرت موصوف کے جلیل القدر اساتذہ کی مختصر فہرست پیش کرتے ہیں :-

☆ استاذ الاساتذہ ملک المدرسین حضرت علامہ مولانا عطا محمد چشتی گولڑوی مدظلہ العالی

☆ استاذ العلماء شارح بخاری حضرت علامہ مولانا غلام رسول رضوی مدظلہ العالی

☆ مناظر اسلام حضرت مولانا محمد اشرف سیالوی مدظلہ العالی

☆ حضرت علامہ مولانا حافظ احسان الحق رحمہ اللہ تعالیٰ

☆ حضرت علامہ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی مدظلہ العالی

☆ حضرت علامہ مولانا سید منصور حسین شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ

☆ حضرت علامہ مولانا مفتی محمد امین نقشبندی مدظلہ العالی

☆ حضرت علامہ مولانا محمد شمس الزماں قادری مدظلہ العالی

## علمی خدمات :

صاحبِ تذکرہ نے متعدد علمی، تاریخی اور ادبی موضوعات پر معرکتہ الآرا تصانیف قلمبند کی ہیں۔ مثلاً

عقائد۔ حدیث۔ اخلاق ۔ سیرت و فضائل۔ افتاء ۔ نحو ۔ منطق ۔ تاریخ ۔ تنقید اور تاریخِ اسلام کی عظیم الشان شخصیات کا تذکرہ اور مختلف تصانیف ۔

علاوہ ازیں اردو میں نہایت دل پسند اور عام فہم تراجم بھی تحریر فرمائے ہیں :-

☆ علامہ نبہانی کی کتاب "الشرف المؤبد" کا ترجمہ " برکات آلِ رسول" ۔

☆علامہ عبدالغنی نابلسی کے رسالہ مبارکہ "کشف النور عن اصحاب القبور" کا ترجمہ "مزارات اولیاء پر چادر چڑھانا"۔

☆حضرت علامہ سیّد یوسف سیّد ہاشم رفاعی (کویت) مد ظلہ العالی کی تصنیف "ادلتہ اہل السنۃ والجماعۃ" کا ترجمہ "اسلامی عقائد"۔

☆شیخ محقق علامہ عبدالحق محدّث دہلوی کی تصنیف "اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ" فارسی کے اردو ترجمہ کی جلد چہارم، پنجم اور ششم---- حضرت شیخ ہی کی غیر مطبوعہ تصنیف "تحصیل التعرف فی معرفۃ الفقہ والتصوف" کا اردو ترجمہ کیا۔

☆حضرت شیخ محمد صالح فرفور (دمشق) رحمہ اللہ تعالیٰ کی تصنیفِ لطیف "من نفحات الخلود" عربی کا اردو ترجمہ "زندہ جاوید خوشبوئیں" کیا۔

☆حضرت علامہ محمد فضلِ حق خیرآبادی کی تصنیف مبارک "تحقیق الفتویٰ فی ابطال الطغویٰ" فارسی کا اردو ترجمہ "شفاعت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم" کے نام سے کیا۔ نیز آپ نے علامہ فضلِ حق امام خیرآبادی کی منطق میں مشہور درسی کتاب "المرقاۃ" پر "المرضاۃ" کے نام سے عربی میں حاشیہ لکھا۔ ان کے علاوہ فِقہ اور اِخلاق سے متعلق فارسی کی بعض کتابوں پر اردو میں حواشی لکھے :-

☆سید یوسف حسینی راجا کی کتاب "تحفہ نصائح"

☆شیخ علی رضا کی کتاب "بدائع منظوم"

☆شیخ سعدی شیرازی کی کتاب "کریما"

☆شیخ شرف الدین کی کتاب "نامِ حق"

☆میر سیّد شریف جرجانی کی کتاب "نحوِ میر" (نحو کی مشہور کتاب)

ان تمام کتب پر آپ نے گراں قدر حواشی لکھے۔

پیشِ نظر کتاب "اسلامی عقائد"، "من عقائد اهل السنة" کا اردو ترجمہ ہے۔

جسے حضرت علامہ شیخ الحدیث مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری دامت برکاتہم العالیہ نے مرتب کیا۔

مشہور غیر مقلد احسان الٰہی ظہیر نے " البریلویہ " لکھ کر اہلِ سُنت و جماعت کی کردار کشی میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیااور غیر ملکی امداد کی بناء پر "البریلویہ" کی وسیع پیمانے پر اشاعت کی۔

ہمارے ممدوح علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مد ظلہ العالی نے اس کے جواب میں اردو تصنیف "اندھیرے سے اجالے تک" لکھی جس میں اعلیٰ حضرت امام احمد رضابریلوی رحمتہ اللہ علیہ پر لگائے گئے اِتہامات کا علمی اور تحقیقی انداز میں جواب دیا۔ "شیشے کے گھر" لکھ کر بتایا کہ غیر مقلدین کے اکابر کس طرح انگریز نوازی میں غرق تھے۔ اور بعد میں اِن دونوں کتابوں کو یکجا کر کے " البریلویہ کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ" کے نئے نام سے شائع کیا۔

پیشِ نظر کتاب "من عقائد اهل السنة" (عربی) لکھ کر اہلِ سنت و جماعت کے اِن عقائد کو قرآن و حدیث اور سلف صالحین کے ارشادات کی روشنی میں مدلل طور پر بیان کیا ہے، جن کو احسان الٰہی ظہیر نے "البریلویہ" میں تنقید کا نشانہ بنایا تھا۔ اب اس کتاب "من عقائد اهل السنة" کا اردو ترجمہ شائع کیا جارہا ہے۔ اللہ ربّ العزت اسے عوام و خواص کیلئے باعثِ نفع اور مخالفین کے لئے باعثِ ہدایت بنائے روشن اور سیدھے راستے پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے (آمین!)

مولانا علامہ غلام نصیر الدین چشتی مد ظلہ العالی (مدرّس جامعہ نعیمیہ، لاہور) نے ایک باب "مدینۃ العلم" کا ترجمہ "شہریار علم" اور "المعجزہ و کرامات الاولیاء" کا ترجمہ "معجزہ و کرامات" کے نام سے کیا ہے۔ باقی ابواب خود مصنف کی کاوش ہیں۔ اللہ تعالیٰ مصنف کی اس کتاب اور دیگر تصانیف کو اپنی بارگاہِ بے کس پناہ میں شرفِ قبولیت عطا فرمائے آمین۔

آپ محدث، محقق، مدرس و مصنف اور شارح کی بلند مسند پر فائز ہیں۔ تحصیلِ علوم سے فراغت کے بعد مختلف مدارس میں درس و تدریس کے فرائض سرانجام دیئے۔ آخر میں اہل سنت و جماعت کے عظیم الشان دار العلوم جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور تشریف لے آئے۔

آپ عرصہ ۳۳ سال سے درس و تدریس میں ہمہ تن مصروف ہیں اور اس طویل عرصہ میں حدیث، تفسیر، فقہ، عقائد، اصولِ فقہ، صرف، نحو، منطق، فلسفہ، ہیئت، بلاغت، قدیم ادب عربی، اور فارسی پڑھانے میں مصروف رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں آپ کی علمی، عملی، ادبی اور مجاہدانہ خدمات سے استفادہ کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور آپ کا سایہ صحت و تندرستی کے ساتھ ہمارے سروں پر دراز فرمائے۔ آمین! وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ حبیبہٖ محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و سلم۔

آپ کے دریائے علم سے فیض پانے والے

۲ ربیع الاول ۱۴۱۵ھ
۱۰ اگست ۱۹۹۴ء

ممتاز احمد سدیدی / محمد حمزہ شرف قادری

# محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی

نام پدر ________ مولوی اللہ دتہ رحمتہ اللہ

تاریخ و محلِ تولد ________ ۱۳؍اوت ۱۹۴۴ء مرزاپور، ہوشیارپور (ھندوستان)

مدارک تحصیل در زبان فارسی ________ دورہ فارسی جامعہ رضویہ، فیصل آباد

آدرس ________ جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری دروازہ، لاہور۔۸ (۵۴۰۰۰)

شمارہ تلفن ________ ۲۵۷۳۱۴

محلِ تحصیل ________ جامعہ رضویہ فیصل آباد

آشنائی بہ زبانہا ________ عربی، فارسی، اردو، پنجابی

مسافرت ھای علمی خارج از پاکستان باذکر زمان ________ مسافرت در ۱۹۸۰ء برای زیارت حرمین شریفین

دریافت جوائز و نشان خدماتِ فرھنگی ________ نشان امام احمد رضا بریلوی از ادارہ تحقیقات امام احمد رضا بریلوی

شغل و محلِ کار ________ ☆ تدریس در جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

☆ خطبہ جمعہ در مسجد جامعہ اسلام پورہ، لاہور

[۱۹]

---

[۱۹] ضمیمہ دانش شمارہ ۳۱ (معرفی استادانِ فارسی ________ استان پنجاب) مطبوعہ اسلام آباد

# تعارفی خاکہ

از علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

☆ پورا نام (مع عرف یا لقب) ____ محمد عبدالحکیم شرف قادری

☆ تخلص ____________ شرف

☆ ولدیت ____________ مولوی اللہ دتہ صاحب رحمہ اللہ

☆ مسلک ر سلسلہ ________ سنی حنفی (بریلوی) قادری

☆ جائے پیدائش ________ ضلع ہوشیار پور، تحصیل مرزا پور، مشرقی پنجاب

☆ تاریخ پیدائش ________ ۲۴ر شعبان ۱۳۶۳ھ ر ۱۳ر اگست ۱۹۴۴

تعلیم (تعینِ سال کے ساتھ) ۱۹۵۵ء میں پرائمری پاس کر کے جامعہ رضویہ، فیصل آباد داخلہ لیا۔

☆ تعلیم ر سکول ر کالج ر کا نام یونیورسٹی مع سن ______ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور ۱۹۶۱ء میں جامعہ امدادیہ مظہریہ، بندیال، ضلع خوشاب میں داخل ہوا۔ ۱۹۶۴ء میں وہاں علومِ دینیہ کی تحصیل سے فارغ ہوا۔

☆ مشاغل (بعد از تعلیم) ____ درسِ نظامی بشمول تفسیر و حدیث کی تعلیم، تصنیف، خطابت۔

☆ پیشہ ر پیشے مع نوعیت ____ کُتبِ اسلامیہ کی اشاعت و تجارت (مکتبہ قادریہ، لاہور)

☆ کیا آپ شاعر ر ادیب ر

| | |
|---|---|
| مورخ / معلم / عالم دین / سائنس دان / صحافی / ڈاکٹر / مترجم / آرٹسٹ / سیاستدان ہیں؟ | ادیب، مورخ، عالم دین، معلم، مترجم۔ |
| ☆ اگر شاعر ہیں تو نمونہ کلام بھی ارسال فرمائیں | شاعری سے کچھ خاص شغف نہیں۔ |

☆ تصانیف کی تعداد مع نام و سن:

| نمبر شمار | نام کتاب | زبان | سن اشاعت | مقام اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۔ | یادِ اعلیٰ حضرت | اردو | ۱۹۶۸ء | ہری پور، ھزارہ |
| ۲۔ | احسن الکلام فی مسئلۃ القیام | اردو | ۱۹۶۸ء | ہری پور، ھزارہ |
| ۳۔ | غایۃ الاحتیاط فی مسئلۃ حیلۃ الاسقاط | اردو | ۱۹۶۸ء | ہری پور، ھزارہ |
| ۴۔ | سوانح سراج الفقہاء | اردو | ۱۹۷۲ء | لاہور |
| ۵۔ | تذکرہ اکابر اہل سنت، پاکستان | اردو | ۱۹۷۶ء | لاہور |
| ۶۔ | برکاتِ آلِ رسول | اردو | ۱۹۷۶ء | لاہور |
| ۷۔ | سنی کانفرنس ملتان کا پس منظر | اردو | ۱۹۷۸ء | لاہور |
| ۸۔ | کشف النور عن اصحاب القبور | اردو | ۱۹۷۸ء | لاہور |
| ۹۔ | المرضاۃ حاشیہ المرقاۃ | عربی | ۱۹۷۸ء | لاہور |
| ۱۰۔ | سنی کانفرنس ملتان کی روئیداد | اردو | ۱۹۷۹ء | لاہور |
| ۱۱۔ | ترجمہ "تحقیق الفتویٰ" | اردو | ۱۹۷۹ء | لاہور |
| ۱۲۔ | حاشیہ تحفہ نصائح | اردو | ۱۹۸۰ء | لاہور |
| ۱۳۔ | حاشیہ بدائع منظوم | اردو | ۱۹۸۲ء | لاہور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۔ حاشیہ نحو میر | اردو | ۱۹۸۳ء | لاہور |
| ۱۵۔ اسلامی عقائد | اردو | ۱۹۸۴ء | لاہور |
| ۱۶۔ حاشیہ کریما سعدی | اردو | ۱۹۸۴ء | لاہور |
| ۱۷۔ اندھیرے سے اجالے تک | اردو | ۱۹۸۵ء | لاہور |
| ۱۸۔ ندائے یا رسول اللہ | اردو | ۱۹۸۵ء | لاہور |
| ۱۹۔ حاشیہ نام حق | اردو | ۱۹۸۵ء | لاہور |
| ۲۰۔ شیشے کے گھر | اردو | ۱۹۸۶ء | لاہور |
| ۲۱۔ امام احمد رضا اور ردّ شیعہ | اردو | ۱۹۸۶ء | لاہور |
| ۲۲۔ حول مبحث التوسل | عربی | ۱۹۸۸ء | لاہور |
| ۲۳۔ جہاد افغانستان در نظر علما اہلسنت پاکستان | فارسی | ۱۹۸۸ء | لاہور |
| ۲۴۔ مدینۃ العلم | عربی | ۱۹۸۹ء | لاہور |
| ۲۵۔ المعجزۃ وکرامات الاولیاء | عربی | ۱۹۸۹ء | لاہور |
| ۲۶۔ الحیاۃ الخالدہ | عربی | ۱۹۸۹ء | لاہور |
| ۲۷۔ حیاتِ جاودانی | اردو | ۱۹۸۹ء | لاہور |
| ۲۸۔ ترجمہ "اشعۃ اللمعات" جلد چہارم | اردو | ۱۹۹۰ء | لاہور |
| ۲۹۔ البریلویہ کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ | اردو | ۱۹۹۱ء | لاہور |
| ۳۰۔ مقالاتِ سیرت طیبہ | اردو | ۱۹۹۳ء | لاہور |
| ۳۱۔ زندہ جاوید خوشبوئیں | اردو | ۱۹۹۳ء | لاہور |
| ۳۲۔ اسلامی عقائد | اردو | ۱۹۹۳ء | لاہور |
| ۳۳۔ من عقائد اھل السنہ | عربی | ۱۹۹۵ء | لاہور |
| ۳۴۔ فتاویٰ رضویہ کی انفرادی خصوصیات | اردو | ۱۹۹۶ء | لاہور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۔ اصول ترجمہ قرآن کریم | اردو | ۱۹۹۶ء | لاہور |
| ۳۶۔ تحصیل التعرف فی معرفۃ الفقہ والتصوف | اردو | ۱۹۹۶ء | غیر مطبوعہ |
| ۳۷۔ مناقب سید الشہداء | اردو | ۱۹۹۶ء | کراچی |
| ۳۸۔ شہریار علم | اردو | ۱۹۹۶ء | لاہور |
| ۳۹۔ نور نور چہرے | اردو | ۱۹۹۷ء | لاہور |
| ۴۰۔ اشعۃ اللمعات جلد پنجم | اردو | ۱۹۹۷ء | لاہور |
| ۴۱۔ تذکرۃ العلماء | اردو | زیر طبع | لاہور |

۲۰، ۲۱

☆ زبانیں جو آتی ہیں ________ عربی، فارسی۔

☆ کھیلوں سے دلچسپی رکھتے ہیں،
تو کھیل کا نام بھی لکھیں ____ نہیں

☆ دیگر دلچسپیاں ________ یہی ہے آرزو تعلیم قرآں عام ہو جائے
ہر اک پرچم سے اونچا پرچم اسلام ہو جائے

☆ موجودہ ملازمت / پیشہ کب ۱۔ تدریس ۱۹۶۵ء
سے اختیار کر رکھا ہے؟ ____ ۲۔ اشاعت کتب ۱۹۶۸ء۔ ۳۔ خطابت ۱۹۷۴ء

☆ ملازمت کی نوعیت کیا ہے ____ تدریس، اشاعت کتب، خطابت

☆ کیا آپ نے غیر ممالک کا سفر ____ ۱۔ دو دفعہ حج و زیارات
بھی کیا ہے؟ نام بھی لکھیں۔ ۲۔ ایک دفعہ جلال آباد، افغانستان
۳۔ ایک دفعہ سرہند شریف، انڈیا

۲۰۔ عبد الحکیم شرف قادری، علامہ: مقالاتِ سیرت طیبہ، مطبوعہ لاہور، ۱۹۹۳ء
۲۱۔ محبوب احمد چشتی، مولانا: علمائے اہلِ سنت کی قلمی خدمات (غیر مطبوعہ) محررہ ۱۹۹۳ء، نومبر

| | |
|---|---|
| ☆اگر کسی مذہبی / ادبی / سیاسی یا سماجی تنظیم کے ساتھ کوئی تعلق ہو تو اس کا نام مع سن لکھیں | رضا اکیڈمی، لاہور ۱۹۷۸ء سے بحیثیت سرپرست اور بانی |
| ☆اعزازات وانعامات کی تفصیل مع سال | ادارہ تحقیقاتِ امام احمد رضا، کراچی نے ۱۹۹۱ء میں امام احمد رضا بریلوی گولڈ میڈل دیا |
| ☆کن شخصیات سے متاثر ہیں؟ | امام احمد رضا بریلوی، علامہ فضل حق خیر آبادی علامہ اقبال، محدّث اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد چشتی قادری، سید احمد سعید کاظمی، سید ابوالبرکات سید احمد قادری، پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد (کراچی) علامہ ارشد القادری، علامہ عطا محمد چشتی گولڑوی، مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، والدِ ماجد مولوی اللہ دتا اور دوسرے بہت سے اہلِ علم حضرات |
| ☆خط وکتابت کا پتہ | مکتبہ قادریہ، جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری دروازہ، لاہور |
| ☆مستقل پتہ | مکان نمبر ۶۵، گلی نمبر ۲، عقب مسجد عثمانیہ، محلّہ اچنت گڑھ، انجن شیڈ، لاہور |

محررہ (۲۲/اپریل ۱۹۹۶ء)

برائے

"انسائیکلو پیڈیا پاکستان" وفیڈرل شریعت کورٹ

# شیخ الحدیث علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

از ظہیر ہاشمی

حضرت علامہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری زاد اللہ شرفہٗ ایک نوجوان عالمِ دین ہیں۔ ان کے دل میں سُنیت کا بے پناہ درد ہے۔ مسلک کے لئے کام کرنے کی انتھک لگن اور بھرپور جذبہ رکھتے ہیں۔ مسلک اہلِ سنت کی تبلیغ واشاعت کے لئے اپنے وسائل سے بڑھ کر کام کرتے ہیں۔ ان کی خدمات قابلِ رشک اور لائقِ تقلید ہیں۔

شرف صاحب ۱۳ راگست ۱۹۴۴ء ر ۱۳۶۴ھ کو مرزاپور ضلع ہوشیار پور میں پیدا ہوئے۔ ان کے والدِ ماجد مولوی اللہ دتہ صاحب ابن نور بخش ایک صوفی منش بزرگ ہیں پہلے لاہور میں پرائمری تک پڑھا۔ اس کے بعد دینی علوم کی طرف متوجہ ہوئے۔

پرائمری کے بعد شرف صاحب کو ان کے والد ماجد نے جامعہ رضویہ، فیصل آباد میں داخل کرا دیا جہاں وہ حضرت شیخ الحدیث قبلہ مولانا سردار احمد صاحب قدس سرہٗ کی زیر نگرانی پڑھتے رہے اور خود ان سے بھی منطق کے ابتدائی رسالہ "صغریٰ" کو پڑھنے کا شرف حاصل ہوا۔

ابتدائی کتب فیصل آباد میں پڑھنے کے بعد متوسط کتب کی تعلیم کے لئے شرف صاحب جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں حضرت مولانا غلام رسول صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے علمی استفادہ کیا۔

بعد ازاں آخری کتب پڑھنے کے لئے مولانا شرف صاحب بندیال میں استاذ الاساتذہ حضرت مولانا حافظ عطا محمد صاحب بندیالوی کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ مولانا شرف صاحب نے تقریباً ہر فن میں حضرت سے استفادہ کیا ہے۔

مولانا شرف صاحب نے ۱۹۶۵ء میں جامعہ نعیمیہ، لاہور سے اپنی تدریسی زندگی کا

آغاز کیا۔ ۱۹۶۶ء میں ان کے مربی و مُشفق استاذ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم صاحب نے انھیں جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں بلا لیا۔ پھر ۱۹۶۷ء تک وہیں پڑھاتے رہے۔ اسی دوران انھوں نے اپنی اشاعتی زندگی کا آغاز کیا۔ ۱۹۶۸ء میں جامعہ رحمانیہ، ہری پور کے ناظمِ اعلیٰ جناب صاحبزادہ طیّب الرحمٰن صاحب بصد اصرار مولانا کو مفتی صاحب سے اجازت لے کر ہری پور لے گئے۔

شرف صاحب چار سال تک ہری پور میں پڑھاتے رہے۔ وہاں پر مولانا صدر مدرّس تھے۔ علاوہ ازیں افتاء کا کام بھی مولانا کے سپرد تھا۔ ہری پور کے دوران قیام مولانا نے متعدد تعمیری کام انجام دیے۔ وہاں کے بکھرے ہوئے سُنّی علما کو جمع کیا۔ اور جمعیت علمائے سرحد، پاکستان، قائم کی۔ مولانا ہی کو جمعیت علمائے سرحد، پاکستان کا ناظم اعلیٰ مقرر کیا گیا۔ افتاء، تدریس اور تنظیمی کاموں کے علاوہ مولانا تصنیف و تالیف میں بھی لگے رہتے تھے۔

چار سال بعد دسمبر ۱۹۷۱ء میں مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم، چکوال کے منتظمین کی ضرورت اور ان کے شدید اصرار پر مولانا چکوال چلے گئے۔ اور وہاں تدریس اور تبلیغ کا سلسلہ شروع کر دیا۔ مولانا شرف نے اگرچہ چکوال میں تھوڑا عرصہ قیام کیا اور دو ہی سال بعد وہاں سے لاہور آگئے۔ لیکن اس عرصہ میں انھوں نے وہاں کے لوگوں میں سُنّیت اور رِضویت کی روح پھونک دی۔

مولانا نے تبلیغ و اشاعت کی خاطر ۱۹۶۷ء میں مکتبہ رضویہ بھی قائم کیا۔ متعدد مذہبی، تاریخی اور نصابی کتب شائع کیں۔

تبلیغ و اشاعت کو وسعت دینے کے ارادے سے مولانا دسمبر ۱۹۷۳ء میں لاہور آگئے۔ یہاں آنے کے بعد مولانا نے مفتی محمد عبدالقیوم صاحب اور مولانا محمد منشا تابش قصوری صاحب کے تعاون سے جامعہ نظامیہ میں "مکتبہ قادریہ" قائم کر دیا۔ مولانا بہت ہنس مکھ، ملنسار اور بذلہ سنج ہیں۔ طبعاً فیاض اور مہمان نواز ہیں۔ ۲۲

۲۲ ماہنامہ استقلال، لاہور شمارہ اکتوبر ۱۹۹۶ء

ہیں ؟

ج : ☆عالمِ اسلام کے نامور عالم حضرت شیخ سید یوسف ہاشم رفاعی

☆مکہ معظمہ کے شہرۂ آفاق عالم سید محمد بن علوی مالکی

☆جامعہ ازہر کے شیخ سید حازم محمد احمد المحفوظ

☆مجلّہ "منار الہدیٰ" بیروت کے رئیس التحریر شیخ عبد القادر فاکہانی

☆بیروت ہی کے شیخ کمال یوسف الحوت حسینی

☆مدینہ منورہ کے شیخ فضل الرحمٰن مدنی

☆انگلینڈ کے مولانا علامہ فروغ القادری، مولانا مفتی محمد گل رحمٰن قادری، مولانا عبد المجید، برسٹل

☆شکاگو، امریکہ کے ڈاکٹر محمد عبد الستار خاں

☆انڈیا کے بین الاقوامی شہرت کے حامل عالم علامہ ارشد القادری

☆جامعہ اشرفیہ ، مبارکپور (انڈیا) کے مولانا محمد احمد مصباحی

☆جامعہ قادریہ چریاکوٹ (انڈیا) کے مولانا محمد عبد المبین نعمانی

☆دلی کے مولانا قاری غلام رسول

☆فرانس کے مبلغ اہلِ سنت جناب اقرار خان

وغیرہم سے روابط قائم ہیں ۔ فالحمد للہ تعالیٰ

س : دورانِ تعلیم آپ نے مدارس کے ماحول کو کیسا پایا؟

ج : بہت اچھا ماحول تھا۔ آج کی بہ نسبت پیکرِ تقویٰ و اخلاص اور مجسمۂ محبت و شفقت اساتذہ کی برکت سے طلبہ میں علم دین کا شوق زیادہ تھا اور دینِ اسلام کی خدمت کا جذبہ بھی فزوں تر تھا۔

س : دورانِ تدریس مدارس کے ماحول کو درست کرنے میں آپ کس قدر کامیاب رہے ؟

ج : میری آرزو تھی کہ دینِ متین اور مسلک اہلِ سُنت کی خدمت کا جو جذبہ اور علم دین کی جو لو اساتذہ نے ہمیں عطا کی ہے وہ طلبہ میں بھی عام کی جائے۔ الحمد للہ ! اس میں کسی حد تک کامیابی حاصل ہوئی۔

س : ہمارے مدارس کے نظام میں اصلاح طلب پہلو کون کونسے ہیں اور انھیں کیسے درست کیا جا سکتا ہے ؟

ج : مدارس کے کئی پہلو اصلاح طلب ہیں :۔

☆ سرِ فہرست مدارس کے ناظمین کی اصلاح ہے۔ سرکاری سکولوں کے اساتذہ کی طرح ان کے ریفریشر کورس رکھے جائیں اور ماہرین منتظمین انھیں بتائیں کہ مدارس کو کس طرح کامیابی سے ہمکنار کیا جائے۔ اور ہمارے مدارس دن بدن تنزلی کی طرف کیوں جا رہے ہیں۔

☆ اس امر کا جائزہ لیا جائے کہ ہمارے مدارس میں مدرسین کی تیاری کیوں تنزل پذیر ہے اور اسکا علاج کیا ہے

☆ مدارس میں اس امر کا اہتمام کیا جائے کہ طلباء مساجد میں امامت نہیں کریں گے اور لوگوں کے گھروں میں ختم پڑھنے نہیں جائیں گے۔

☆ نیز عوام الناس کا اجتماعی سطح پر شعور بیدار کیا جائے کہ میلاد شریف، گیارہویں شریف اور ایصالِ ثواب کی مدوں میں جو کچھ خرچ کرتے ہیں۔ وہ مدارس پر خرچ کریں تاکہ ہمارے مدارس ترقی کر سکیں۔ ہمیں بیرونی امداد تو مل نہیں رہی، یہ ذمہ داری بھی قوم ہی کی

ہے۔ مدرسین، مدارس کیلئے ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت رکھتے ہیں، انکی حق تلفی کا ازالہ نہایت ضروری ہے۔

س : کیا آپ موجودہ درسِ نظامی کے نصاب سے مطمئن ہیں؟

ج : اگرچہ نصاب میں بہت سی تراش خراش کر دی گئی ہے اور معقولات کی اکثر کتابیں خارج کر دی گئی ہیں، جن سے نظر و فکر کی گہرائی حاصل ہوتی تھی۔ اسکے باوجود نصابِ تعلیم تو کسی حد تک تسلی بخش ہے البتہ نظامِ تعلیم بہتر بنانے کی ضرورت ہے۔ مدرسین کو معاشی طور پر مطمئن کر کے انھیں احساس دلایا جائے کہ جو علم و فکر اساتذہ نے انھیں عطا کیا ہے وہ پوری ذمہ داری کے ساتھ طلباء میں منتقل کریں۔ نیز طلباء کو احساس دلایا جائے کہ علم دین کا حصول کس قدر اہم فریضہ ہے جس کیلئے وہ مصروفِ کوشش ہیں۔ طلبہ کی بے دلی اور بے رغبتی کا علاج بہت ضروری ہے اس کیلئے ماہرین تعلیم کے خصوصی لیکچرز کا اہتمام ضروری ہے نیز انکی علمی، اخلاقی اور روحانی تربیت کا نہ صرف انتظام ہونا چاہئے بلکہ ماحول بھی سازگار بنانا چاہئے۔

درسِ نظامی کے موجودہ نصاب کا تسلی بخش پہلو یہ ہے کہ ہمارے طلباء جب یونیورسٹی میں جاتے ہیں تو انکا معیار تعلیم کالج کے طلباء سے بہتر ہوتا ہے۔

س : جدید اور قدیم علوم کے امتزاج کو آپ کس نگاہ سے دیکھتے ہیں؟

ج : بنظرِ استحسان دیکھتا ہوں۔ دینی مدارس وسائل کی کمی کے باوجود طلباء کی ذہنی صلاحیتوں اور رجحانات کے پیشِ نظر طلباء کو دو حصوں میں تقسیم کریں :-

-- جن طلباء میں دینی مدرس بننے کی صلاحیت ہے، انکی حوصلہ افزائی کی جائے اور انھیں ٹھوس قابلیت کا مدرس بنایا جائے۔

-- باصلاحیت اور تصنیف و تبلیغ سے دلچسپی رکھنے والے طلباء کو تقابل ادیان و مذاہب، جدید عربی اور انگریزی کی تعلیم دی جائے تاکہ وہ تعلیم یافتہ سامعین کی ذہنی سطح

کے مطابق مؤثر گفتگو کر سکیں۔

س : کیا آپ نے دینی مدارس کے نظام میں خامیوں کو دور کرنے کیلئے خود کوئی عملی کوشش بھی فرمائی؟

ج : یہ تو مدارس کے ناظمین اور تنظیم المدارس کا مسئلہ ہے۔ ایک مدرس تو صرف مشورہ ہی دے سکتا ہے۔

س : طلباء کی تربیت کے حوالے سے آپ کے ذہن میں کیا خاکہ ہے؟

ج : درسِ نظامی کے اساتذہ صرف علوم و فنون ہی نہیں پڑھاتے بلکہ اپنی اِستعداد کے مطابق انکی علمی، اِخلاقی اور رُوحانی تربیت بھی کرتے ہیں۔ تاہم ہفتہ وار یا ماہانہ تربیّتی اجتماعات کا اہتمام بھی ہونا چاہیئے۔ جن میں دیگر علماء مدارس اور یونیورسٹیوں کے اساتذہ طلبہ کو تربیّتی خطاب کریں، انھیں بتائیں علم دین کا حاصل کرنا ایک فریضہ ہے جسے وہ تمام قوم کی طرف سے ادا کر رہے ہیں۔ تبلیغ دین (تدریس ہو یا وعظ و خطابت) پیشہ اور حصول دُنیا کا ذریعہ نہیں بلکہ یہ بھی ایک فریضہ ہے اور انبیاء کرام کا ورثہ ہے نیز انھیں حالات حاضرہ کے تقاضوں سے روشناس کرائیں اور للّٰہیت کا درس دیں اور "مخلصین لہٗ الدین" کا مطلب ان کے رگ و پے تک پہنچائیں۔

س : آپ اپنے تدریسی تجربات کی روشنی میں طلبہ و اساتذہ کو تفہیم دین کا مقام حاصل کرنے کے حوالے سے کیا مشورہ ارشاد فرماتے ہیں؟

ج : گذشتہ سوال کے جواب میں عرض کر چکا ہوں کہ دین کا مقصد یہ ہے کہ انسان اخلاص کا پیکر ہو۔ جو کام کرے اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب ﷺ کی خوشنودی کیلئے کرے اور ہر وقت یہ امر پیشِ نظر رہے کہ میں نے اللہ تعالیٰ اور اسکے حبیبِ پاک ﷺ کے احکام انکے

بندوں تک پہنچانے ہیں۔اور یہ کام ہمہ وقتی ہے جزوقتی نہیں۔ نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے :

"بلغوا عني ولو آية"

"ہماری طرف سے لوگوں کو پہنچاؤ اگرچہ ایک آیت ہی ہو۔"

س : دینی اور مسلکی کام کے حوالے سے آپ کسی سُنّی شخصیت یا ادارے سے متاثر بھی ہیں ؟

ج : کیوں نہیں ؟

☆ حضرت مفتیٔ اعظم پاکستان علامہ ابوالبرکات سیّد احمد قادری

☆ مفتی احمد یار خاں نعیمی

☆ غزالیٔ زماں علامہ سیّد احمد سعید کاظمی

☆ شیخ الاسلام خواجہ محمد قمرالدین سیالوی

☆ شیخ القرآن علامہ عبدالغفور ہزاروی

☆ اور سب سے زیادہ محدث اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد چشتی قادری

موجودہ حضرات میں

☆ استاذالاساتذہ ملک المدرسین مولانا عطا محمد چشتی گولڑوی مدظلہ

☆ حضرت پیر محمد کرم شاہ الازہری، ☆ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

☆ علامہ ارشد القادری

☆ اور مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی مدظلہ العالی

سے متاثر ہوں۔

س : آپ کو روحانی طور پر ساری زندگی میں کس شخصیت نے سب سے زیادہ متاثر کیا؟

ج : ☆حضرت سیدنا غوث اعظم شیخ عبد القادر جیلانی، ☆امام ربانی مجدد الف ثانی اور ☆امام احمد رضا بریلوی قدست اسرارہم۔

س : عالمی دعوتِ اسلامیہ اور اسکے مرکزی امیر مفتی محمد خاں قادری صاحب کے تحقیقی و علمی کام کو آپ کس نگاہ سے دیکھتے ہیں ؟ اور اسکی ثقاہت کے حوالے سے آپ کا نقطۂ نظر کیا ہے ؟

ج : مفتی محمد خاں قادری حفظہ اللہ تعالیٰ کا کام قابلِ قدر اور انقلابی ہے۔ انھوں نے مختصر عرصے میں جس مشنری جذبے سے صالح اور دیدہ زیب لٹریچر پیش کیا ہے، قابلِ رشک ہے۔ انھوں نے اپنی ذات کو عالمی دعوتِ اسلامیہ کیلئے "صنم اکبر" نہیں بنایا بلکہ دوسرے اربابِ علم و قلم کے علمی جواہر پاروں کو منظر عام پر لاکر انکی حوصلہ افزائی کی ہے۔ انکا یہ اقدام لائقِ تحسین ہے۔ وہ عصرِ حاضر کے تقاضوں اور بین الاقوامی علمی شخصیات سے روابط کی اہمیت سے بخوبی آگاہ ہیں۔ البتہ بعض معاملات میں انھیں محتاط انداز اختیار کرنا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ نے چاہا تو وہ جلد کامیابیوں کے زینے طے کرتے جائیں گے۔

س : موجودہ دور کے تقاضوں کے حوالے سے آپ کی رائے میں کن کن موضوعات پر تحقیقی و علمی کام ہماری قومی ضرورت ہے ؟

ج : تفسیر قرآن، مطالب قرآن، شرح حدیث عربی اور اردو میں، فقہ حنفی قرآن و حدیث کی روشنی میں، حیاتِ صحابہ واہلِ بیت، فرقہ باطلہ کے رد میں معقول اور مدلل لٹریچر درسِ نظامی کی شروح اور حواشی، سکول اور کالج کی امدادی کتب، سیرتِ طیبہ، تاریخِ اسلام اور تذکرہ علماء و مشائخ، اسکے علاوہ متقدمین علماء اہلِ سنت اور اس وقت دیگر ممالک میں کام کرنے والے علماء اہلِ سنت کی تصانیف کی اشاعت۔

س : آپ خود مستقبل میں کن کن موضوعات پر کام کرنا چاہتے ہیں ؟

ج : اس وقت "دلائل الخیرات" کی شرح "مطالع المسرات" کا ترجمہ کر رہا ہوں۔ دو تہائی حصے کا ترجمہ ہو چکا ہے۔ اسکے بعد اللہ تعالیٰ نے توفیق دی تو مطالب قرآن اور تفسیر قرآن پر کام کرنا چاہتا ہوں۔ (اس انٹرویو کے) قارئین کرام دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مجھے ہمت اور توفیق عطا فرمائے۔

س : کیا ایسا ممکن ہے کہ مسلک اہلِ سُنت کے وابستگان کو ایک ایسا پلیٹ فارم دیا جائے جس سے باصلاحیت افراد کی تصنیف و تالیف اور تقریر وو عظ کی صلاحیتیں اجاگر ہو سکیں ؟

ج : ضرور ممکن ہے۔ بشرطیکہ تمام اراکین پورے خلوص کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی رضا کیلیئے کام کریں۔ ۱۹۷۸ء میں ایک ادارہ "سُنّی رائٹرز گلڈ" کے نام سے قائم کیا گیا تھا جو مولوی اور مسٹر کی تفریق کی نذر ہو گیا۔ حال ہی میں جامعہ اسلامیہ، فصیح روڈ، اسلامیہ پارک میں ان ہی مقاصد کے پیشِ نظر "مرکز تحقیقات اسلامیہ" کے نام سے ایک ادارہ قائم کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کرے کہ یہ ادارہ اپنے مقاصد میں کامیاب ہو۔

س : اہلِ سُنت کی گروہی تفریق کو ختم کرنا کیسے ممکن ہے ؟

ج : اللہ تعالیٰ اور اسکے حبیبِ اکرم ﷺ کی رضا و خوشنودی اور مسلک اہلِ سُنت کے مفادات کو ذاتیات سے مقدم رکھنے سے۔

س : سیاسی اعتبار سے آپ کس سُنّی گروہ کو بہتر خیال فرماتے ہیں؟

ج : کس کا نام لوں ؟ سب جمود کا شکار ہیں۔

س : مزارات کو بوسہ دینے کے حوالے سے شریعتِ مطہرہ کے احکام کیا ہیں؟

ج : اولیاء کرام کے مزار کو ازراہِ ادب بوسہ نہیں دینا چاہیئے۔ بلکہ چار ہاتھ کے فاصلے پر کھڑے ہو کر ایصالِ ثواب کریں۔ رکوع کی حد تک جھک کر سلام کرنا اور سجدہ کرنا کسی طرح جائز نہیں ہے۔

س : قبروں پر درجنوں چادریں چڑھانا کیسا ہے ؟

ج : اسراف ہے اور اسراف ازروئے قرآن پاک ناجائز ہے۔ پھر ایسی چادریں چڑھانا جن پر قرآن پاک کی سورتیں لکھی ہوئی ہوں، کسی طرح درست نہیں۔ ایسی چادریں کسی غریب کے استعمال میں بھی نہیں آسکتیں۔ دراصل مسلمان بھائیوں کو سمجھانے کی ضرورت ہے کہ نذر و نیاز کے طور پر صرف کی جانے والی رقم جہاد کشمیر، ہسپتالوں یا دینی مدارس کو دیں۔

س : موجودہ خانقاہی نظام کو درست کیا جاسکتا ہے یا نہیں؟ اسکو کیسے ٹھیک کیا جائے ؟

ج : ایک وقت تھا کہ خانقاہیں ذکر و فکر سے آباد ہوتی تھیں۔ رُشد و ہدایت اور اتباعِ شریعت و سنت کی تربیت گاہیں تھیں۔ انکی بدولت شیطانیت اور لادینیت کے حملے پسپا کیے جاتے رہے۔ آج ہماری تباہی کا بڑا سبب یہ ہے کہ خانقاہی نظام تعلیم و تربیت تقریباً ختم ہو کر رہ گیا ہے۔ یہ مشائخ اور علماء کی ذمہ داری ہے کہ وہ سر جوڑ بیٹھیں اور اسلاف کے خانقاہی نظام کو دوبارہ بحال کریں نیز وراثتی سلسلے کو ختم کریں۔ ایک مُرشد کے رحلت فرمانے کے بعد اس شخص کو انکا خلیفہ بنائیں جو تقویٰ و پرہیزگاری میں سب سے بہتر ہو۔ اسلامی کاز کے ساتھ والہانہ لگاؤ رکھتا ہو، فعال ہو اور صاحب علم ہونے کے ساتھ وقت بھی دے سکتا ہو۔

س : آجکل عملاً کرامت کا وجود کیوں مفقود ہے؟

ج : ہماری بے عملی بلکہ بد عملی کی وجہ سے ۔

س : قوالی کی شرعی حیثیت کیا ہے ؟

ج : سازوں کے ساتھ قوالی کے بارے میں اختلاف ہے۔ مشائخ قادریہ اور نقشبندیہ اِسے ناجائز کہتے ہیں۔ مشائخ چشت اس کے جواز کے قائل ہیں۔ لیکن آج کل کی وہ قوالی جس کے شرکاء کو نماز روزے اور اللہ تعالیٰ کے فرائض، نبی اکرم ﷺ کی سنّتوں سے کوئی تعلق اور دلچسپی نہیں اُسے تو مشائخ چشت بھی ناجائز قرار دیں گے۔ سلاسلِ طریقت اپنے معمولات کے کسی قدر اختلاف کے باوجود اس پر متفق ہیں کہ مقصد اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیبِ اکرم ﷺ سے اپنے تعلق کو مستحکم کرنا اور اطاعت و فرماں برداری کے راستے پر چلنا ہے۔

س : اہلِ سنّت و جماعت کے نام آپ کا پیغام ؟

ج : ذاتیات کے خول سے نکل کر دینِ اسلام کی بالادستی کیلئے متحد ہو جائیں۔

☆ میلاد شریف ، گیارہویں شریف اور ایصالِ ثواب پر کئے جانے والے اخراجات صرف کھانے پینے پر صرف نہ کریں بلکہ ان اخراجات کا معتدبہ حصہ علماء اہلِ سنّت کے لٹریچر کی تقسیم میں صرف کریں۔ تبرّک کے طور پر صرف مٹھائی ہی نہیں کتابیں بھی تقسیم کی جا سکتی ہیں۔

☆ اپنے مدارس اور لٹریچر فری تقسیم کرنے والی تنظیموں کی بھرپور سرپرستی کریں۔ ۳۰ ؎

۳۰ ؎ ماہنامہ "سوئے حجاز" لاہور، شمارہ جنوری ۱۹۹۸ء

# مایہ ناز شیخ الحدیث

حضرت علامہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہٗ اہلِ سُنّت و جماعت کے مشہور عالم دین کئی کتابوں کے مصنّف، محشّی، مترجم اور دارالعلوم جامعہ نظامیہ رضویہ کے مایہ ناز شیخ الحدیث ہیں ان کی تصنیفات، حاشئے اور تراجم خاص و عام میں پسندیدگی کی نظر سے دیکھے جاتے ہیں۔

حضرت شرف صاحب سے راقم کے دیرینہ تعلقات ہیں آپ جیسے علامہ کے متعلق ایک کم علم تاثرات کا کیا اظہار کر سکتا ہے؟ مجھے انکی منکسر مزاجی اور درویشانہ طبیعت نے انتہائی متاثر کیا، انھوں نے سلسلۂ عالیہ قادریہ میں حضرت علامہ سیّد ابو البرکات سیّد احمد اشرفی قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ شیخ کی توجّہ اور برکت سے حضرت شرف صاحب ہمہ وقت مشغولِ بحق رہتے ہیں۔

احقر

۱۴ر جون ۱۹۹۵ء — خورشید عالم مخمور سدیدی، لاہور

# علمی اور فکری شخصیت

شیخ الحدیث حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب عصرِ حاضر کی عظیم علمی و فکری شخصیت کے حامل ہیں، آپکی تحقیق سے برصغیر پاک و ہند کے سُنّی علماء و عوام یکساں طور پر مُستفیض ہو رہے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ اور اُسکے رسول ﷺ کا خاص فضل ہے کہ آپ جس موضوع پر قلم اُٹھاتے ہیں پڑھنے والا عش عش کر اُٹھتا ہے۔ خلوص وللّٰہیت، تقویٰ و تواضع، علم و فکر آپ کے خصوصی اوصاف ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کا سایہ تادیر اہلِ سُنّت پر قائم رکھے، زیرِ نظر مقالہ (روحِ اعظم ﷺ کی کائنات میں جلوہ گری) حضرت شرف نے عقیدۂ حاضر و ناظر پر رقم فرمایا ہے۔ حسبِ عادت مستند و معتبر کتابوں سے استفادہ کر کے مخالفینِ اہلِ سُنّت کی طرف سے پھیلائے ہوئے شکوک و شبہات کے دامن کو تار تار کر دیا ہے، الحمدللہ حرف حرف سے عشقِ مصطفےٰ ﷺ کے سوتے اُبل رہے ہیں۔

مقالہ ھذا کی گوناگوں اہمیّت کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے ادارہ تعلیماتِ مجدّدیہ نے اسے شائع کرنے کی سعادت حاصل کی ہے۔ اُمید ہے قارئین کرام ادارہ کی دیگر مطبوعات کی طرح اِسے بھی خُوب سراہیں گے۔

نیاز کیش

غلام مصطفےٰ مجدّدی

یکم رمضان المبارک ۱۴۱۳ھ

# جامعہ اشرفیہ مبارک پور (انڈیا)
# میں استقبال

مولانا مبارک حسین مصباحی

بر صغیر کی مشہور شخصیت عظیم محقق و قلم کار حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب دامت برکاتہم العالیہ پاکستان سے ممبئی اور دہلی ہوتے ہوئے ۱۱ نومبر ۱۹۹۸ء کو الجامعۃ الاشرفیہ میں تشریف لائے۔ اساتذہ اور طلبہ جامعہ نے نعرہ ہائے تکبیر و رسالت کی گونج میں اپنے معزز مہمان کا استقبال کیا۔

موصوف نے قریباً ساٹھ کتابیں لکھی ہیں، جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں صفِ اوّل کے مؤقر استاذ ہیں، دینی علمی اور تحقیقی و قلمی کاموں میں شب و روز مصروفِ عمل نظر آتے ہیں وہ یقیناً اہلِ سُنّت و جماعت کا انتہائی قیمتی سرمایہ ہیں۔

موصوف نے طلبہ سے خطاب بھی فرمایا اور اہلِ علم اور اساتذہ جامعہ اور اراکین نے اُن سے ملاقاتیں کیں اور دین و دانش اور علم و قلم کے بہت سے گوشوں پر تبادلۂ خیالات ہوا۔

آپ کی چند کتابیں ہندوستان کے مکتبوں سے بھی شائع ہو چکی ہیں۔ آپ اُردو کے ساتھ عربی کے بھی بُلند پایہ قلم کار ہیں، عربی زبان میں بھی آپ کی کئی کتابیں چھپ کر مقبولِ انام ہو چکی ہیں۔ اب بھی ان کا اشہب قلم رواں دواں ہے۔

ماہنامہ اشرفیہ کے لئے چار وقیع مضامین عنایت فرمائے جو انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ ماہ سے مسلسل قارئین اشرفیہ کے دستر خوان مطالعہ پر پیش کئے جاتے رہیں گے۔ پروردگار ان کا سایۂ کرم دراز فرمائے۔ آمین۔[۱]

---

[۱] مبارک حسین مصباحی، مولانا: ماہنامہ اشرفیہ شمارہ نومبر دسمبر ۱۹۹۸ء

# عظیم دینی رہنما

مخدومی و محترمی حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب دامت برکاتہم العالیہ

السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ'

بعد حمد و ستائش و قدم بوسی! عرض ایں کہ احقر العباد بدعاء شماو بکرم آلہ و مصطفیٰ (جل جلالہ و ﷺ) بخیر و عافیت ہے۔امید کامل ہے کہ حضور والا بھی ضرور بخیر و عافیت ہونگے۔ رب قدیر حضور کے سایۂ عاطفت کو ہم گنہگاروں پر دراز فرمائے اور امتِ مسلمہ کو استفادہ کی توفیق نصیب فرمائے۔آمین بجاہ النّبی الامین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم۔

ممبئی کے سنّی اجتماع میں حضور نے خطاب فرما کر ہم کمزوروں کے حوصلوں کو بلند فرمایا اور قومِ مسلم کو اپنے عظیم دینی رہنما کے دیدار سے مشرف ہونے کا موقع عطا فرما کر ان کی نیکیوں میں اضافہ فرمایا۔اللہ عزّوجلّ سے دعا ہے کہ وہ آپ کے فیوض و برکات کو چار دانگ عالم میں پہنچائے۔ مصروفیت کی وجہ سے حضور کب ممبئی سے روانہ ہو گئے پتہ تک نہ چلا اور نہ کچھ خدمت کر پائے جس کا احساس قلب کو پریشان کر رہا تھا، آج الحمد للہ مدینہ منورہ میں تاجدارِ کائنات ﷺ کے دربار گوہربار میں آپکی طرف سے درود و سلام کے تحفے پیش کر کے نیز حضور کے متعلق شفاعت کا سوال کر کے دل کا بوجھ ہلکا کیا ہوں - اللہ عزّوجلّ میرے معروضہ کو سرکار رحمتِ عالم ﷺ کے صدقے میں قبول فرمائے۔

"امام احمد رضا اور اہتمامِ نماز" یہ کتابچہ پیشِ خدمت ہے عبارت میں کاتب کی طرف سے کئی جگہ کوتاہی ہوئی ہے مزید کوتاہی کی نشاندہی اور تصحیح و تنبیہ فرما کر کرم کا سلسلہ جاری رکھیں عین نوازش ہوگی۔اپنی نیم شبی کی دعاؤں میں ضرور بالضرور یاد رکھیں۔والسلام مع الاکرام

خاکپائے علماء و صلحاء

۱۷ر رمضان المبارک ۱۴۱۹ھ نزیل مکۃ مکرمہ — عبدہ المذنب فقیر محمد شاکر نوری

مکتوبِ گرامی امیر سنّی دعوتِ اسلامی، ممبئی، انڈیا

# شرف ملت، مسعود ملت کی نظر میں

مسعود ملت حضرت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد دامت برکاتہم العالیہ اور محسنِ اہلِ سنت حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری زید لطفہٗ کے دیرینہ تعلقات ہیں علمی وابستگی نے دلوں کو قریب کر دیا- بے لوث اور مخلصانہ روابط نے محبتوں کو فروغ بخشا ہے

قبلہ ڈاکٹر صاحب نے فاضل لاہوری علامہ شرف قادری صاحب کے بارے میں گاہے بگاہے اظہار خیال فرمایا ہے- ان کے نام محررہ مکاتیب میں ان کی علمیت کو سراہا ہے- ان کی علمی فتوحات پر بے ساختہ دعاؤں کے تحائف پیش فرمائے ہیں-آپ نے علامہ صاحب کا تعارف یوں کرایا ہے کہ "علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری اہل سُنت کے مشہور و معروف قلمکار ہیں-وہ گزشتہ ۲۵، ۳۰ سال سے مسلسل لکھ رہے ہیں-ان کی نگارشات کی تعداد ۳۰۰ سے تجاوز کر چکی ہوگی-----وہ محدث بھی ہیں، محقق بھی---مدرس بھی ہیں، معلم بھی-----مصنف بھی ہیں اور مؤلف و مترجم بھی-----زبان و بیان پر ان کو پوری قدرت حاصل ہے-وہ اہل سُنت کا عظیم سرمایہ ہیں- مولیٰ تعالیٰ ان کی خدماتِ جلیلہ کو قبول فرما کر اس پر اجر عظیم عطا فرمائے-آمین ا؎

ایک جگہ قدرے تفصیل سے یوں فرمایا ہے:

"فاضل جلیل علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری زید لطفہٗ بہت سی خوبیوں کے مالک ہیں-علم و فضل کے باوجود بہت ہی سادہ، منکسر المزاج اور ملنسار ہیں-حرص و ہوس سے پاک ہیں-سنی حنفی ہیں اور مسلکِ مجدد دین و ملت کے پابند ہیں-مسائل میں اکابر اہلِ سنت کے پیرو ہیں، اس لئے آپ کی شخصیت کے بارے میں علماء میں کوئی اختلاف نہیں-آپ کا عمل اس حدیث پاک پر ہے

ا- محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: تقدیم "زندہ جاوید خوشبوئیں" محررہ ۸ رجون ۱۹۹۴ء

## البرکۃ مع اکابرکم

یہی محتاط اور محفوظ راستہ ہے- علامہ شرف صاحب اپنی نگارشات میں دلائل و شواہد سے اہلِ سُنت و جماعت کی حقانیت کو ثابت کرتے ہیں-اور کسی ایسی تحقیق میں نہیں اُلجھتے جس سے اہلِ سُنت میں افتراق کی راہ ہموار ہو----- حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمہ نے احیاء سُنت کے لیے بھی اپنے مخلصین کو یہ ہدایت کی کہ سُنت کو اس طرح زندہ کیا جائے کہ کسی قسم کا فساد نہ پھیلے- کار تبلیغ وارشاد نہایت ہی دشوار ہے----- اکثر علماء میں سیاست کی جھلک نظر آتی ہے مگر علامہ شرف صاحب کی تحقیق اور تحریر و تقریر میں فقیر کو کوئی سیاست نظر نہیں آتی- وہ اپنے کام سے کام رکھتے ہیں اور شب و روز دین و مسلک کی خدمت میں لگے رہتے ہیں-

علامہ شرف صاحب متعدد دینی مدارس سے منسلک رہے اور درس و تدریس کے فرائض انجام دیتے رہے-آجکل جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں شیخ الحدیث ہیں-اور یہاں ایک عرصے سے درس و تدریس کا سلسلہ جاری ہے- جامعہ نظامیہ رضویہ اہلِ سُنت و جماعت کے مدارس عربیہ میں نہایت ہی ممتاز ہے اور اس امتیاز کا سہرا جامعہ کے منتظم و مہتمم علامہ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی مدظلہ العالی کے سر ہے- جو سراپا عمل ہیں- فقیر جب کبھی یہاں حاضر ہوا، استاد و شاگرد سب ہی کو مصروف پایا- یہ دارالعلوم ہمارے کالج اور یونیورسٹی کے طلبہ و اساتذہ کے لیے ایک مثال ہے جو وقت کو بے دریغ ضائع کرتے ہیں -

علامہ شرف صاحب درس و تدریس کے علاوہ تصنیف و تالیف سے بھی شغف رکھتے ہیں-اور طباعت واشاعت کی ذمہ داریاں اس پر مستزاد ہیں وہ زندگی سے بھرپور فائدہ اٹھاتے ہیں وہ اہلِ سُنت و جماعت کے ان چنیدہ محققین میں ہیں جن پر اعتماد کیا جاسکتا ہے- علامہ شرف صاحب اہلِ سُنت کے ممتاز قلمکار ہیں جنھوں نے تقریر سے زیادہ لوح و قلم کی طرف توجہ فرمائی آپ کا علمی فیضان ملک دبیرون ملک جاری و ساری ہے-

تقریباً ۲۶ سال پہلے علامہ شرف صاحب سے فقیر کا رابطہ ہوا جب وہ

"تذکرہ اکابر اہلِ سُنّت" (مطبوعہ ۱۹۷۶ء) قلم بند فرما رہے تھے۔ حکیم اہلِ سُنّت جناب حکیم محمد موسیٰ امرتسری مدظلہ اس تعلق کے محرک تھے۔الحمدللہ یہ مخلصانہ تعلق روز بروز بڑھتا ہی جاتا ہے۔علامہ شرف صاحب پاک و ھند کے ان علماء میں ہیں جن سے فقیر کی ملاقات یا مراسلت رہتی ہے اور جن سے فقیر استفادہ کرتا ہے۔علامہ شرف صاحب نے کبھی فقیر کی بات نہیں ٹالی اور جو علمی کام سپرد کیا پورا کر کے عنایت فرمایا۔اس سے آپ کی مخلصانہ محبت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔فقیر پر ہمیشہ کرم فرماتے ہیں۔۔۔۔۔

علامہ شرف صاحب کی جتنی قدر کی جانی چاہیئے تھی، اس قدر نہ کی جا سکی مگر بقول تھامس کارلائل، مقاصد جلیلہ کا حاصل ہو جانا ہی بجائے خود انعام ہے۔۔۔۔۔ قرآن کریم میں ارشاد فرمایا۔۔۔۔ سچ فرمایا، حق فرمایا۔۔۔۔۔

الیه یصعد الکلم الطیب و العمل الصالح یرفعه (۱۰/فاطر/۳۵)

اچھی باتیں اس کریم کی طرف بلند ہو کر رہتی ہیں اور اچھے کام ان کو اور بلند کر دیتے ہیں ۔۔۔۔۔اور پھر تمغۂ محبت عطا فرمایا جاتا ہے:

ؔ سیجعل لهم الرحمٰن ودا (۹۶/مریم/۱۹)

اس میں شک نہیں علامہ شرف صاحب کی خدمات جلیلہ کو اس کریم نے قبول فرمایا اور اپنے کرم سے تمغۂ محبت عطا فرمایا۔۔۔۔

ماشاء اللہ علامہ شرف صاحب کی اولاد بھی لائق ہے۔آپ کے صاحبزادے مولانا ممتاز احمد سدیدی بین الاقوامی یونیورسٹی، اسلام آباد سے فارغ ہو کر آج کل جامعہ ازہر، قاہرہ (مصر) میں تحقیق کر رہے ہیں۔انھوں نے فقیر کے بعض مقالات کا عربی ترجمہ بھی کیا ہے۔ عادات و اخلاق میں اپنے والد ماجد کا عکس جمیل معلوم ہوتے ہیں، مولیٰ تعالیٰ صاحبزادگان کو دارین میں سرفراز فرمائے۔آمین!" ؎۲

---

۲۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر : تقدیم "محسنِ اہلِ سُنّت" محررہ محمد عبدالستار طاہر

"آپ جس اخلاص اور تندہی سے کام کر رہے ہیں، اس کا صلہ وہ تعالیٰ ہی عطا فرمائے گا۔"[۳]

اس سے بڑی سعادت اور کیا ہو گی کہ وہ کریم اپنے کرم سے دینی و علمی مشاغل میں منہمک رکھے اور اوقات میں برکت عطا فرمائے بلاشبہہ یہ آپ کی مقبولیت و محبوبیت کی نشانی ہے، منعم حقیقی اپنی بے کراں نعمتوں سے نوازے اور مزید ہمت و استقامت ارزانی فرمائے۔ آمین!"[۴]

"مولیٰ تعالیٰ آپ کو صحت و عافیت کے ساتھ قائم و دائم رکھے۔آمین! یہ اللہ تعالیٰ کا آپ پر خاص کرم ہے کہ عین (ابتلاء) میں دین و مسلک کی خدمت فرما رہے ہیں۔ مولیٰ تعالیٰ قبول فرمائے اور آپ کی پریشانیاں دور فرمائے۔آمین!"[۵]

آپ جن حالات میں کام کر رہے ہیں، ان حالات میں اہلِ عزیمت ہی کام کرتے ہیں مولیٰ تعالیٰ آپ کو ہمت و استقامت عطا فرمائے۔آمین!

آپ ان ممتاز اہلِ قلم میں سے ایک ہیں، جن سے فقیر استفادہ کرتا ہے، آپ کی مساعی لائق تحسین و آفرین ہیں۔"[۶]

"اللہ تعالیٰ آپ کے درجات بلند فرمائے اور وہ تمغۂ محبت عطا فرمائے جس کا سورۂ مریم میں وعدہ فرمایا ہے۔آمین اللھم آمین!"[۷]

"مولیٰ تعالیٰ آپ کو اپنی رضا پر راضی رکھے اور اپنی معیت کے احساس سے ہر غم کو بھلا دے۔آمین!"[۸]

---

۳۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ یکم رجون ۱۹۸۵ء از ٹھٹھہ

۴۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۲۴ر جنوری ۱۹۹۰ء از سکھر

۵۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۲۹ر جون ۱۹۸۸ء از ٹھٹھہ

۶۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۱۴ر نومبر ۱۹۸۵ء از ٹھٹھہ

۷۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ یکم جون ۱۹۹۵ء از کراچی

۸۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۱۹ر مئی ۱۹۸۹ء از ٹھٹھہ

"مولیٰ تعالیٰ آپ کا مبارک سایہ قائم رکھے۔آمین!"۹؎

"مولیٰ تعالیٰ آپ کے فیض کو جاری وساری رکھے۔آمین!"۱۰؎

"مولائے کریم آپ کے علمی وروحانی فیض کو جاری وساری رکھے۔آمین!"۱۱؎

"مولیٰ تعالیٰ آپ کا مبارک سایہ قائم ودائم رکھے اور علمی فیض جاری وساری رہے۔آمین!"۱۲؎

آپ کی تحقیقی اور گراں قدر کتب کے بارے میں رائے کا اظہار فرمایا!

فاضل مؤلف کو دلی مبارک باد پیش کرتا ہوں کہ انھوں نے گوناگوں مصروفیات کے باوجود "تذکرہ اکابر اہلِ سنت" کے لیے توجہ فرمائی اور وقت کی اہم ضرورت کو پورا کیا اور عقل ودانش دونوں کے لیے متاع عزیز فراہم کی۔امید ہے کہ ان کی یہ کوشش قدر کی نگاہ سے دیکھی جائے گی۔"۱۳؎

"آپ نے بڑے اہم علمی کام کیے ہیں۔ مولیٰ تعالیٰ اجر عظیم عطا فرمائے اور مزید استقامت ارزانی فرمائے۔آمین!"۱۴؎

ایک دروغ وافتراء کے پلندہ کے رد کے لیے یوں تحریک فرمائی:۔

"اہلِ سنت کی مثبت مساعی سے مخالفین گھبرائے ہوئے ہیں۔ یہ حرکت مذبوحی اسی گھبراہٹ کا نتیجہ ہے۔جواب معقول، مدلل اور مختصر ہونا چاہیئے۔اور انداز ایسا دل پذیر کہ شدید

---

۹؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۶/ستمبر ۱۹۸۶ء از ٹھٹھہ

۱۰؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۲۷/جولائی ۱۹۹۴ء از کراچی

۱۱؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۱۰/ستمبر ۱۹۹۶ء از کراچی

۱۲؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۲۷/فروری ۱۹۹۴ء از کراچی

۱۳؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: تقدیم "تذکرہ اکابرِ اہلِ سنت پاکستان" مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۶ء

۱۴؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۱۲/اکتوبر ۱۹۸۶ء از ٹھٹھہ

مخالف بھی پڑھنے پر مجبور ہو جائے-----یہ کام آپ ہی کر سکتے ہیں۔"۱۵

"تذکرہ اکابر اہلِ سُنت پاکستان" طباعت کے بعد جب آپ تک پہنچی تو بے ساختہ فرمایا:

"دل پسند و دل پذیر، دلکش و دل رُبا تحفہ نظر نواز ہوا-----کتاب زندگی کھول کر رکھدی-----نہیں نہیں-----دل نکال کر رکھ دیا-----مرحبا! مرحبا!-----یہاں حُسن و جمال کا ایک نیا عالم ہے-----گل دیا سمین کی ایک نئی بہار ہے۔

دماغوں میں، سینوں میں، رسالوں میں، اخباروں میں جو کچھ مخفی تھا، سامنے لا کر رکھ دیا-----بکھرے ہوئے اوراق کو سمیٹ کر رکھ دیا-----منتشر دانوں کو پرو کر رکھدیا-----پنکھڑیوں سے گل ہی نہیں ایک گلشن بنا دیا-----سُبحان اللہ! سُبحان اللہ!

عالم برزخ سے آب و گل میں لانا کوئی آسان کام نہ تھا-----آپ نے اس مشکل کو آسان کر دکھایا اور ایک حشر بپا کر دیا-----اس ہمتِ مردانہ کو آفریں، صد آفریں!

☆ہزار ہزار رحمتیں ہوں اس والدِ ماجد پر جس کے چمن میں ایسے پھل پھول لگے-----

☆اور ہزار ہزار سلام ہوں اس فرزند دلبند پر، جس نے اسلام اور علماء اسلام کی خدمت کا حق ادا کر دیا-----

☆ھاں ھاں شہیدوں کا سلام ہو

☆ولیوں کا سلام ہو

☆عالموں کا سلام ہو

☆اور ہم جیسے گنہ گاروں اور سیہ کاروں کا بھی سلام ہو۔

خدا کرے "تذکرہ اکابر اہلِ سُنت" کی دوسری جلد بھی اسی شان و شکوہ سے منظر عام پر آئے، دلوں میں بٹھائی جائے، آنکھوں پر لگائی جائے۔آمین! اللھم آمین!

---

۱۵۔ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ یکم اپریل ۱۹۸۴ء از ٹھٹھہ

یہ احقر اس شاندار تالیف پر آپ کو اور تمام معاونین کو مبارک باد پیش کرتا ہے اور دعاؤں کے گلدستے پیش کرتا ہے۔"۱۶؎

ایک اور مختصر مگر جامع کتاب کے بارے میں لکھتے ہیں:

حیاتِ جاودانی" میں آپ نے خوب تحقیق فرمائی ہے، جزاکم اللہ! مخالف کے لیے دو راہوں میں سے ایک راہ اختیار کیے بغیر چارہ نہیں:

یا تو حقائق و شواہد کو تسلیم کرے،---- یا مر کر دیکھ لے ----- لیکن پھر دیکھا تو کیا دیکھا اور پھر یقین آیا تو کس کام کا؟ مولیٰ تعالیٰ زمرۂ صالحین میں ہمارا حشر فرمائے اور صراطِ مستقیم پر استقامت عطا فرمائے۔آمین!۱۷؎

"بعض احباب کی خواہش ہے کہ آپ تفسیر کی طرف توجہ فرمائیں۔ فقیر بھی اس کی تائید کرتا ہے"۱۸؎

قبلہ ڈاکٹر صاحب نے علامہ شرف قادری صاحب کی تدریسی و تصنیفی خدمات کے پیشِ نظر ان کی سوانح کی ضرورت کو محسوس کیا اور یہ کہ ان کی علمی و قلمی خدمات کا احاطہ کیا جانا چاہیئے، چنانچہ اس کے لیے احقر کو ذمہ داری سونپی گئی--- "محسنِ اہلِ سنت" کی تقدیم میں آپ فرماتے ہیں:

"علامہ شرف صاحب جیسے جلیل القدر عالم، استاد، محقق و قلمکار کا حق تھا کہ ان کی سوانح مرتب کی جاتی۔ الحمد للہ یہ کام برادرم جناب محمد عبدالستار طاہر صاحب زید مجدہٗ نے بحسن و خوبی انجام دیا اور سوانح میں جزئیات تک کو سمیٹ لیا۔ مولیٰ تعالیٰ ان کو اجر عظیم عطا فرمائے۔آمین!"۱۹؎

---

۱۶؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۲۵/ نومبر ۱۹۷۶ء از ٹھٹھہ

۱۷؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ محمد عبدالحکیم شرف، محررہ ۶/ اپریل ۱۹۸۹ء از ٹھٹھہ

۱۸؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ شرف قادری، محررہ ۱۰/ ستمبر ۱۹۹۶ء از کراچی

۱۹؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: تقدیم "محسن اہل سنت" (زیر طبع)

الحمد للہ قبلہ ڈاکٹر صاحب کے ارشاد کی تعمیل میں ان کی توجہات و التفات کریمانہ کے سبب فاضل لاہوری علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب کے احوال و آثار، حالات و خدمات پر ایک کتاب "محسنِ اہلِ سنّت" وجود میں آگئی----اسکی تکمیل پر قبلہ ڈاکٹر صاحب نے علامہ صاحب کو لکھا: "فقیر نے سوچا کہ ایک اور آئینہ تیار کرایا جائے اور وہ الحمد للہ تیار ہو گیا۔" ۲۰؎

محبت کا یہ تعلق اور مستحکم ہوتا ہے جب قبلہ ڈاکٹر صاحب نے فرمایا:

"فقیر گنہ گار و سیہ کار ہے، کسی لائق نہیں۔ سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ میں اجازت دینا چاہتا ہے۔ نیز دلائل الخیرات شریف اور حصن حصین شریف اور دیگر مختصر خاندانی تعویذات کی----اگر کسی دوسرے بزرگ سے اجازت نہ ملی ہو تو فقیر پیش کردے۔" ۲۱؎

جواب میں صدق و وفا کے پیکر نے یوں رائے کا اظہار کیا:

"آپ کا ارسال فرمودہ دوسرا پیکٹ بھی موصول ہوا، ممنون لطف و کرم ہوں کہ آپ نے اس خاکسار کو نوازا، اللہ تعالےٰ اس فقیر اور اس کے متعلقین کو سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ اور دیگر سلاسل کے مشائخ کے فیوض و برکات سے مالا مال فرمائے اور آپ کا سایہ تادیر سلامت رکھے" ۲۲؎

علامہ شرف صاحب کے اس مکتوب پر قبلہ ڈاکٹر صاحب نے فرمایا:

"----آپ نے کمال عجز و انکسار فرمایا، یہی عظمت کی نشانی ہے-- مولیٰ تعالیٰ آپ کی خدمات جلیلہ کو قبول فرما کر اس پر اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین!" ۲۳؎

---

۲۰؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ شرف قادری، محررہ ۲۴/اگست ۱۹۹۸ء از کراچی

۲۱؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ شرف قادری، محررہ ۲۲/اپریل ۱۹۹۹ء از کراچی

۲۲؎ محمد عبدالحکیم شرف قادری، علامہ: مکتوب بنام پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، محررہ ۸/جون ۱۹۹۹ء از لاہور

۲۳؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: مکتوب بنام علامہ شرف قادری، محررہ ۱۶/مئی ۱۹۹۹ء از کراچی

اگلے مکتوب میں علامہ شرف صاحب کو سلسلہ عالیہ مسعودیہ مظہریہ نقشبندیہ مجددیہ میں اجازت مرحمت فرمائی اور ارشاد فرمایا :

"سند اجازت ارسال کر رہا ہوں ----- تعویذات بھی ارسال کر رہا ہوں اور شجرہ شریف بھی ----- فقیر کی طرف سے اجازت ہے -" ۲۴ے

۲۴ے محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر : مکتوب بنام علامہ شرف قادری، محررہ ۲/جون ۱۹۹۹ء از کراچی

# حیات علامہ شرف قادری ۔۔۔ ایک نظر میں

از محمد عبدالستار طاہر

| | |
|---|---|
| ۱۔ ولادت باسعادت بمقام مرزا پور ضلع ہوشیار پور | ۲۴ شعبان ۱۳۶۳ھ / ۱۳ اگست ۱۹۴۴ء |
| ۲۔ قیام پاکستان پر تین سال کی عمر میں لاہور ہجرت کی | ۱۹۴۷ء |
| ۳۔ شفیق ترین ہستی ماں "جی جنت" بی بی کا وصال | ۱۹۴۸ء |
| ۴۔ ایم سی پرائمری سکول انجن شیڈ' لاہور سے پرائمری تعلیم کا آغاز | ۱۹۵۱ء |
| ۵۔ چھوٹی ہمشیرہ کا وصال | ۹ جمادی الاولیٰ ۱۳۷۱ھ / ۷۔ مارچ ۱۹۵۲ء بروز جمعہ |
| ۶۔ تکمیل پرائمری تعلیم | ۱۹۵۵ء |
| ۷۔ جامعہ رضویہ' فیصل آباد میں داخلہ لیا اور شیخ الحدیث مولانا محمد سردار احمد چشتی قادری سے منطق کا ابتدائی رسالہ "صغریٰ" پڑھا | شوال ۱۳۷۴ھ / ۱۹۵۵ء |
| ۸۔ دارالعلوم ضیاء شمس الاسلام' سیال شریف میں داخلہ لیا۔ وہاں مولانا صوفی حامد علی سے "نحو میر" کا درس لیا۔ | ۲۹ جمادی الاول ۱۳۷۶ھ / ۲۔ جنوری ۱۹۵۷ء |
| ۹۔ جامعہ نظامیہ رضویہ' لاہور میں داخلہ لیا یہاں مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی' مولانا غلام رسول رضوی' مولانا شمس الزماں قادری وغیرہم سے استفادہ کیا | شوال ۱۳۷۶ھ / مئی ۱۹۵۷ء تا اکتوبر ۱۹۶۱ء |
| ۱۰۔ والدہ صاحبہ رابعہ بی بی رحمہا اللہ تعالیٰ کی حضرت محدث اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد علیہ الرحمہ سے بیعت | ۱۸ جمادی الاخریٰ ۱۳۷۸ھ / ۳۰ دسمبر ۱۹۵۸ء |
| ۱۱۔ جامعہ مظہریہ امدادیہ بندیال میں داخلہ لیا اور استاذ الاساتذہ | |

| | |
|---|---|
| مولانا عطا محمد بندیالوی چشتی گولڑوی مدظلہ اور علامہ محمد | |
| محمد اشرف سیالوی مدظلہ سے استفادہ کیا | ربیع الآخرہ ۱۳۸۰ھ / ۱۹۶۱ء |
| ۱۲۔ شادی خانہ آبادی | ۱۳ شوال ۱۳۸۲ھ / ۱۰۔ مارچ ۱۹۶۳ء |
| بروز اتوار | |
| ۱۳۔ سند فضیلت | ۱۳۸۳ھ / ۱۹۶۴ء |
| ۱۴۔ جامعہ نعیمیہ' لاہور سے تدریسی زندگی کا آغاز | ۱۳۸۵ھ / جنوری ۱۹۶۵ء |
| ۱۵۔ جامعہ نظامیہ رضویہ' لاہور میں آغاز تدریس | ۱۳۸۶ھ / تا ۱۹۶۷ء |
| ۱۶۔ ولادت صاحبزادہ ممتاز احمد سدیدی | ۲۴ شعبان ۱۳۸۶ھ / ۸۔ دسمبر |
| ۱۹۶۶ء | جمعرات |
| ۱۷۔ دار العلوم محمدیہ غوثیہ' بھیرہ شریف ڈیڑھ ماہ | |
| (نصف شعبان اور پورا رمضان المبارک میں) تدریس | ۱۹۶۶ء ۱۹۶۸ء کے درمیان |
| ۱۸۔ مکتبہ رضویہ انجمن شیڈ' لاہور کا قیام | ۱۹۶ـ ء |
| ۱۹۔ دار العلوم اسلامیہ رحمانیہ' ہری پور ہزارہ میں | ۱۳۸۸ھ / ۱۹۶۸ء تا ۱۹۷۱ء |
| مفتی اور صدر مدرس کی حیثیت سے چار سال خدمات | |
| ۲۰۔ ہری پور ہزارہ میں جمعیت علمائے سرحد پاکستان کا قیام | ۱۹۶۹ء |
| ۲۱۔ "فاتتہ الاحتیاط فی حیلہ "جواز الاسقاط" کی ہری پور سے اشاعت | ۱۹۶۹ء |
| ۲۲۔ "احسن الکلام فی مسئلہ القیام" کی ہری پور سے اشاعت | ۱۹۶۸ء |
| ۲۳۔ امام احمد رضا کے فارسی رسائل "الحجتہ الفائحہ" اور "اتیان الارواح" | |
| کا اردو ترجمہ ہری پور ہزارہ سے شائع کیا | ۱۹۶۹ء |
| ۲۴۔ "یاد اعلیٰ حضرت" کی ہری پور ہزارہ سے اشاعت | ۱۹۷۰ء |
| ۲۵۔ امام احمد رضا کا رسالہ "شرح الحقوق" ہری پور سے شائع کیا | ۱۹۷۰ء |
| ۲۶۔ حضرت ابو البرکات سید احمد قادری رضوی علیہ الرحمہ | |
| سے سلسلہ عالیہ قادریہ میں شرف بیعت | ۱۱ محرم الحرام ۱۳۹۵ھ / ۲۵۔ مارچ |
| ۱۹۷۰ء | بروز بدھ |
| ۲۷۔ ہری پور ہزارہ میں "یوم رضا" کا آغاز کیا | ۱۹۷۱ء |

| | |
|---|---|
| ۲۸۔ مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم، چکوال میں صدر مدرس کی حیثیت سے دو سال کے لئے آغاز کار | ۱۳۹۱ھ / دسمبر ۱۹۷۱ء تا ۱۹۷۳ء |
| ۲۹۔ "سوانح سراج الفقہاء" کی مرکزی مجلس رضا، لاہور سے اشاعت | ۱۹۷۲ء |
| ۳۰۔ سب سے پہلے مقالے "علامہ فضل حق خیر آبادی" کی ماہنامہ ترجمان اہل سنت، کراچی میں اشاعت | فروری ۱۹۷۲ء |
| ۳۱۔ چکوال میں "جماعت اہل سنت" کا قیام | ۱۹۷۲ء |
| ۳۲۔ چکوال میں "یوم رضا" کا آغاز | ۲۷ صفر ۱۳۹۲ھ / ۱۲ مارچ ۱۹۷۲ء |
| ۳۳۔ امام احمد رضا کے رسائل "رالد القحط والوباء ۱۳۱۲ء" اور "غاسیتہ التحقیق کی اشاعت | ۱۳۹۲ھ / ۱۹۷۲ء |
| ۳۴۔ تقریب یوم رضا و فضل حق خیر آبادی، بمقام چکوال | ۱۵ صفر 1393ھ / ۲۱ مارچ ۱۹۷۳ء |
| ۳۵۔ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں دوبارہ تدریس کا آغاز | شوال ۱۳۹۳ھ / ۱۹۷۳ء |
| ۳۶۔ مکتبہ قادریہ، لاہور کا قیام | دسمبر ۱۹۷۳ء |
| ۳۷۔ جامع مسجد عمر روڈ، اسلام پورہ سے آغاز خطاب | ۱۹۷۴ء |
| ۳۸۔ صدر مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور | ۱۳۹۴ھ / ۱۹۷۴ء |
| ۳۹۔ شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور | ۱۳۹۵ھ / ۱۹۷۵ء |
| ۴۰۔ "تذکرہ اکابر اہل سنت" کی لاہور سے اولیں اشاعت | ۲۶ رمضان ۱۳۹۶ھ / ستمبر ۱۹۷۶ء |
| ۴۱۔ خسر صاحب قاضی علی بخش علیہ الرحمہ کا انتقال ۱۹۷۷ء | ۱۲ ربیع الثانی ۱۳۹۷ھ / ۲-اپریل ہفتہ |
| ۴۲۔ ولادت صاحبزادہ مشتاق احمد قادری ۱۹۷۷ء | ۱۷ جمادی الثانی ۱۳۹۷ھ / ۴-جون اتوار |
| ۴۳۔ سنی رائٹرز گلڈ کے صدر کی حیثیت سے دو سال کیلئے چناؤ ہوا ۱۹۸۰ء | ۱۱ شعبان ۱۴۰۰ھ / ۲۶-جون جمعرات |
| ۴۴۔ تیسرے بیٹے [illegible] ۱۹۷۸ء | ۹-ذوالحج ۱۳۹۸ھ / ۱۰-دسمبر اتوار |
| ۴۵۔ "الحدیقہ [illegible] تصنیف علامہ ارشد القادری کا | |

| | |
|---|---|
| خراج تحسین ـــــ مکتوب محررہ بنام | ۱۳ فروری ۱۹۷۹ء |
| علامہ محمد منشا تابش قصوری | |
| ۴۶۔ علامہ یوسف نبہانی کی کتاب "الشرف المؤبد" کا اردو | |
| میں ترجمہ "برکات آل رسول" کیا اور شائع بھی کیا | ۱۴۰۰ھ / ۱۹۸۱ء |
| ۴۷۔ پہلی بار حج و زیارات مقدسہ کی سعادت حاصل ہوئی | ۱۴۰۱ھ / ۱۹۸۱ء |
| ۴۸۔ خانوادہ اعلیٰ حضرت سے مولانا ریحان رضا خاں | |
| سے اجازت و خلافت ملی | ۵ محرم الحرام ۱۴۰۲ھ / ۱۹۸۲ء |
| ۴۹۔ غیر مقلدین کے رد میں لکھی گئی تحقیقی کتاب | |
| "اندھیرے سے اجالے تک" کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۸۵ء |
| ۵۰۔ غیر مقلدین کی انگریز نوازی کے بارے میں تحقیقی | |
| کتاب "شیشے کے گھر" کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۸۶ء |
| ۵۱۔ سقوط مرکزی مجلس رضا، لاہور | دسمبر ۱۹۸۶ء |
| ۵۲۔ رضا اکیڈمی، لاہور کی سرپرستی | ۱۹۸۷ء |
| ۵۳۔ وصال پر ملال والدۂ ماجدہ رابعہ بی بی | ۱۰ ذیقعد ۱۴۰۷ھ / ۷ جولائی 1987ء |
| ۵۴۔ سانحہ ارتحال والد ماجد مولوی اللہ دتا علیہ الرحمہ | ۲۵ شعبان ۱۴۰۹ھ / ۱۳ اپریل |
| ۱۹۸۹ء | |
| ۵۵۔ "ادلۃ اہل السنۃ و الجماعۃ" از سید یوسف سید ہاشم رفاعی کے اردو ترجمہ | |
| "اسلامی عقائد" کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۹۰ء |
| ۵۶۔ "اشعۃ اللمعات" جلد چہارم کے اردو ترجمہ | |
| کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۹۰ء |
| ۵۷۔ خوش دامن بیگم بی بی صاحبہ کا انتقال | ۱۷ ذوالحج ۱۴۱۰ھ / ۱۱ |
| جولائی | ۱۹۹۰ء |
| ۵۸۔ ادارہ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی لاہور میں نے امام | |
| احمد رضا گولڈ میڈل پیش کیا۔ | ۱۹۹۱ء |
| ۵۹۔ جلال آباد، افغانستان کا چار روزہ دورہ | ۲۴ تا ۲۸ اپریل ۱۹۹۲ء |

| | |
|---|---|
| ۶۰۔ عرس مبارک امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی علیہ | |
| الرحمہ سرہند شرف میں شرکت (چھ روزہ دورہ) | ۲۵ تا ۳۰ اگست ۱۹۹۲ء |
| ۶۱۔ سیرت پاک کے حوالے سے محررہ مقالات کے مجموعہ | |
| "مقالات سیرت طیبہ" کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۹۳ء |
| ۶۲۔ علامہ شیخ محمد صالح فرفور، دمشق کی کتاب "من | |
| نفحات الخلود" کا اردو ترجمہ "زندہ جاوید | ۱۹۹۳ء |
| خوشبوئیں" کیا اور اسے مکتبہ قادریہ سے شائع بھی کیا | |
| ۶۳۔ دوسری بار والد ماجد کی طرف سے حج بدل کیا۔ اس | |
| سال حج اکبری کی سعادت نصیب ہوئی | ۱۴۱۴ھ / ۱۹۹۴ء |
| ۶۴۔ "مدینتہ العلم" عربی اور "شہریار علم" | |
| اردو کی رضا اکیڈمی، لاہور سے یکجا اشاعت | ۱۹۹۴ء |
| ۶۵۔ علمی حلقوں میں ہاتھوں ہاتھ لی جانے ولی تحقیقی عربی کتاب | |
| "من عقائد اھل السنہ" کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۹۶ء |
| ۶۶۔ "نور نور چہرے" کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۹۷ء |
| ۶۷۔ مرکز تحقیقات اسلامیہ، لاہور کے صدر کی | |
| حیثیت سے منتخب کیا گیا | ۱۹۹۷ء |
| ۶۸۔ منجھلے بیٹے مشتاق احمد قادری کی میٹرک کے | |
| امتحان میں پورے سرگودھا بورڈ میں اول پوزیشن | ۱۹۹۷ء |
| ۶۹۔ "اشعتہ اللمعات" کے اردو ترجمہ کی جلد پنجم | |
| اور ششم کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۹۷ء |
| ۷۰۔ انٹرنیشنل امام ابو حنیفہ کانفرنس اسلام آباد میں عربی مقالہ | |
| "فی ظلال الفتاوی الرضویہ" پڑھا | ۵ / تا / ۸ اکتوبر ۱۹۹۸ء |
| ۷۱۔ "من عقائد اھل السنہ" کا اردو ترجمہ "عقائد و نظریات" کی | |
| لاہور سے طباعت | ۱۹۹۸ء |
| ۷۲۔ مختلف سونحی مقالات کے مجموعہ "عظمتوں کے پاسباں" کی لاہور سے اشاعت | ۱۹۹۸ء |

# مکتوب گرامی مولانا کوکب نورانی مدظلہ العالی (کراچی)

محترم جناب شاہ انجم بخاری، بانی و مدیر مجلۃ المصداق، حیدر آباد

سلام مسنون! اللہ کریم جل شانہٗ اپنے حبیب کریم علیہ افضل الصلوۃ والتسلیم کے صدقے ہم سب کو مسلک حق اہل سنت و جماعت پر استقامت اور دارین میں رحمت و مغفرت عطا فرمائے، آمین

"المصداق" کتابی سلسلہ ۲ اور آپ کا مکتوب مجھے ملا، یاد فرمائی کا بہت شکریہ! یہ فقیر حال ہی میں بیرون ملک تبلیغی دورے سے واپس آیا ہے اور مشاغل اس قدر ہیں کہ مہلت ہی نہیں ملتی، ایسے میں آپ کی خواہش کی تعمیل میں کوئی تحقیقی مقالہ فوری پیش نہیں کیا جا سکتا۔ مجھے خوشی ہے کہ آپ ملت اسلامیہ کے ایک محسن اور مقتدر عالم حضرت شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی علیہ رحمۃ القوی کی شخصیت اور خدمات سے اہل ایمان کو متعارف کروانے کے لئے مجالس قائم کر کے محنت کر رہے ہیں، یہ بلا شبہ گراں قدر خدمت ہے، اللہ کریم آپ کی مخلصانہ مساعی کو مقبول زمانہ فرمائے۔

مدارج النبوۃ، اشعۃ اللمعات، تکمیل الایمان، ماثبت من السنۃ، اخبار الاخیار، زبدۃ الآثار، سفر السعادۃ، جذب القلوب وغیرہ میرے پاس ہیں، یقین مانیے حضرت شیخ کی تحریریں اہل علم اور اہل محبت کے لئے سرمایہ ہیں۔

آپ کو شاید یہ بات معلوم نہ ہو کہ ہم اپنے اداروں اور تنظیموں کی رجسٹریشن کرواتے ہوئے اپنے عقائد و نظریات کو یوں بیان کرتے ہیں کہ "حضرت شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی اور اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی کی تحریرات و تعلیمات کے مطابق"۔۔۔۔۔ کیوں کہ ان ہستیوں نے قرآن و سنت کی ترجمانی جس صحت و صداقت سے کی ہے وہ امت مسلمہ پر ان کا احسان ہے، اللہ کریم ہمیں اس پر قائم و ثابت رکھے کبھی ہمت کر سکا تو آپ کے ارشاد کی تعمیل میں ضرور کچھ لکھوں گا۔

حضرت مولانا اشرف قادری صاحب نے خوب لکھا ہے، اس سے زیادہ کی مجھ میں تاب و مجال کہاں؟ وہ ہستی جس کی خوشہ چینی کر کے ہم خود کو معتبر بناتے ہیں اس کی رفعتِ علم اور مرتبت کو سلام، اللہ کریم ان کے درجات بلند فرمائے

والسلام

مخلص! کوکب نورانی اوکاڑوی غفرلہٗ

۲۸/۱۲/۱۴۱۸ھ

---

مکتوب گرامی مولانا کوکب نورانی مدظلہ العالی (کراچی) بنام مدیر سلسلۂ کتابی المصداق (۴-۳) حیدر آباد




## کتب :-

۱- محمد عالم آسی امر تسری، مولانا : الکاویہ علی الغاویۃ

۲- اقبال احمد فاروقی، پیرزادہ : تذکرہ علمائے اہل سنت وجماعت، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۵ء

۳- محمد عبدالحکیم شرف قادری، علامہ : تذکرہ اکابر اہل سنت، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۶ء

۴- محمد منشا تابش قصوری، علامہ : تحریک نظام مصطفےٰ اور جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور ۱۹۷۸ء

۵- محمد صدیق ہزاروی، علامہ : تعارف علمائے اہل سنت، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۹ء

۶- شرافت نوشاہی، سید : شریف التواریخ، جلد نمبر ۱۲، مطبوعہ لاہور اکتوبر ۱۹۸۴ء

۷- محمد عبدالرحمٰن الحسنی : فیوضات بارویہ، مطبوعہ فتح پور ضلع لیہ، ۱۹۸۵ء

۸- اردو جامع انسائیکلو پیڈیا حصہ اول، مطبوعہ شیخ غلام علی لاہور ۱۹۸۷ء

۹- اردو جامع انسائیکلو پیڈیا حصہ دوم، مطبوعہ شیخ غلام علی لاہور ۱۹۸۸ء

۱۰- محمد عبدالحکیم شرف قادری، علامہ : اشعۃ اللمعات مترجم جلد چہارم مطبوعہ لاہور ۱۹۹۰ء

۱۱- محبوب احمد چشتی، مولانا : علماء اہل سنت کی قلمی خدمات، غیر مطبوعہ لاہور ۱۹۹۳ء

۱۲- محمد عبدالحکیم شرف قادری، علامہ : زندہ جاوید خوشبوئیں، مطبوعہ لاہور ۱۹۹۳ء

۱۳- محمد عبدالحکیم شرف قادری، علامہ : مقالات سیرت طیبہ، مطبوعہ لاہور ۱۹۹۳ء

۱۴- محمد عبدالحکیم شرف قادری، علامہ : تقدیس الوھیت اور امام احمد رضا، مطبوعہ کراچی ۱۹۹۴ء

۱۵- محمد عبدالحکیم شرف قادری، علامہ : نور نور چہرے، مطبوعہ لاہور ۱۹۹۷ء

۱۶- محمد عبدالستار طاہر : محسنِ اہل سنت، علامہ محمد عبدالحکیم شرف، غیر مطبوعہ ۱۹۹۸ء

## رسائل :-

۱- ماہنامہ عرفات، لاہور، نومبر دسمبر ۱۹۷۵ء

۲- ماہنامہ المعین، ساہیوال، اکتوبر ۱۹۸۴ء

۳- ضمیمہ دانش، اسلام آباد شمارہ ۳۱

۴- ماہنامہ استقلال، لاہور اکتوبر ۱۹۹۶

۵- ماہنامہ سوئے حجاز، لاہور جنوری ۱۹۹۸ء

۶- ماہنامہ اخبار اہل سنت، لاہور جولائی اگست ۱۹۹۷ء

# تعارف فقہ و تصوف

شیخ محقق امام اہل سنت
شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ

شرف اہل سنت
علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

الممتاز پبلی کیشنز ۔ لاہور